حساب کریں گے اس کے لئے میں مستعد اور تیار تھا۔

**حل لغات** امام راغب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ "اَلظَّن" نام ہے اس شئے کا جو کسی علامت سے حاصل ہو جب وہ قوی ہو تو وہ علم تک پہنچا دیتا ہے اور کمزور ہو تو توہم کی حد سے متجاوز نہیں ہوتا

**فائدہ:** اس سے اس قائل کے قول کا پتہ چلا جو ظن کو بھی یقین سے موسوم کرتا ہے اس لئے کہ ظن ہی یقین کو جنتا ہے اور اس کے علم سے اس لئے تفسیر کی جاتی ہے کہ بعث وحساب وہ عقائد ہیں جن پر ایمان واجب ہے اور یقین کے بغیر ایمان نہیں ہوتا۔

**فائدہ:** حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس میں بحث ہے وہ یہ کہ مقلد کا ایمان بھی معتبر ہے اور علماء نے تصریح کی ہے کہ وہ ظن غالب جسمیں نقیض کا احتمال تک نہ کھٹکے ایمان کے لئے کافی ہے پھر اس میں یہ کہنا بھی درست ہوگا کہ چونکہ بندے کو یقین نہ تھا کہ اس کا حساب آسان ہوگا یا نہ، کیونکہ مؤمن کو الخوف وَالرّجاء کے درمیان رہنا ضروری ہے (اسی لئے اب جبکہ اس کا حساب آسان ہوگیا تو اُسے یقین ہوا کہ وہ ناجی اور فائز المرام ہے)

**فائدہ:** اس کا یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ بندے کو گمان تھا کہ اس کا حساب سخت ہوگا کیونکہ وہ سمجھتا تھا کہ جو اس سے غلطیاں سرزد ہوئیں نامعلوم ان کا کیا بنے گا۔ اب جبکہ اللہ نے اس کا حساب آسان فرمایا تو اب اس کے غم ٹل گئے اور پریشانی دور ہوئی۔

**تردید از صاحبِ رُوح البیان قدس سرّہٗ:** فقیر (صاحب روح البیان قدس سرّہٗ) کہتا ہے کہ اس تقریر میں قرآن مجید کے ظاہر سے عدول لازم آتا ہے اس لئے کہ ظن خود قرآن مجید میں متعدد مقامات پہ بمعنی یقین آیا ہے مثلاً اللہ تعالیٰ نے حکایۃً فرمایا قَالَ الَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوا اللّٰهِ ان لوگوں نے کہا جنہیں یقین تھا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے ملاقی ہوں گے۔ یہ قائلین آخرت پر ایمان رکھنے والے تھے اور فرمایا وَظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ اور داؤد (علیہ السلام) نے یقین کیا کہ ہم نے انہیں آزمایا ہے یعنی انہوں نے علامت قویہ سے جانا اور یقین کیا۔

**فائدہ:** قاضی (بیضاوی رحمہ اللہ) نے فرمایا کہ علم کو ظن میں تعبیر کرنے میں خبر دینا ہے کہ ایسا ظن اعتقاد کو مضر نہیں کیونکہ نفس میں وہ جو خطرات گھیرے رہتے ہیں ان سے علوم نظریہ میں سے اس کا کوئی خالی نہیں اسی لئے اگر علم استدلالی کے لئے ظن استعارہ کیا گیا ہے (تو کونسا حرج ہوا) کیونکہ علم استدلالی خطرات و وساوس سے خالی نہیں وہ خطرات و وساوس جو ذہول کے وقت اُسے دلیل کی طرف لے جانے سے وارد ہوتے ہیں ہاں علوم ضروریہ وکشفیہ وہ اضطراب سے خالی ہیں۔

**فائدہ:** کشاف میں ہے کہ ظن علم کے قائم مقام ہوا کرتا ہے کیونکہ عموماً عادات و احکام میں ظنِ غالب

علم کے قائم مقام ہوتا ہے مثلاً کہا جاتا ہے "اَظُنُّ ظَنًّا کَالْیَقِیْنِ الخ" میرا گمان یقین جیسا ہے کہ یہ امر یوں ہوگا۔
(۲۱) فَھُوَ وہ جو کتاب دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا۔ فِیْ عِیْشَۃٍ عیش میں ہے، عیش کی ایک قسم۔

## حلِ لغات

اَلعَیش (بالفتح) ایسے ہی العیشہ والمعیش والعیشوشہ بمعنی جینا (فارسی میں زیستن) بعض علماء نے فرمایا کہ اگر مکسور العین ہو تو اس میں تاء کا ہونا ضروری ہے جیسے معیشہ اور عیش حیوان کی زندگی سے خاص اور الحیاۃ سے رخص ہے کیونکہ الحیاۃ انسان اور حیوان اور فرشتہ کے لئے کہا جاتا ہے۔ العیش سے ہی المعیشہ مشتق ہے وہ شئے جس سے عیش حاصل ہو۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا لَاعَیْشَ اِلَّاعَیْشُ الْاٰخِرَۃِ نہیں عیش مگر آخرت کا عیش۔ رَّاضِیَۃٍ پسندیدہ، وہ عیش پسندیدگی والا جس سے زندگی بسر کرنے والا خوشی پائے اس میں نسبت کا معنیٰ ہے کیونکہ یہ صیغہ نسبت کا فائدہ دیتا ہے۔

**نسبت کی اقسام:** نسبت دو قسم ہے (۱) بالحرف جیسے مکی، مدنی (عربی، عجمی) (۲) بالصیغہ جیسے لَابِنٌ (دودھ والا) تامر (کھجور والا) اور یہ بھی جائز ہے کہ فعل اسکی علت بنائی جائے اور یہ کہا جائے کہ وہ فعل اسی علت والے کے لئے ہے اس تقریر پر یہ اسناد مجازی کے قبیل سے ہوگا دونوں وجہوں کا مآل یہی ہے کہ وہ عیش پسندیدہ (من بھاتا) ہوگا اور ہماری مذکورہ بالا تقریر سے یہ معنیٰ بھی ہوا وہ عیش فی نفسہ راضی ہے گویا وہ اپنے عموم کی وجہ سے وہ اس سے راضی ہے جس میں وہ ہے یہ بھی مجازی معنیٰ ہوگا یا رَّاضِیَۃٍ بمعنی مَّرْضِیَّۃٍ جیسے مَاءٍ دَافِقٍ بمعنی مَاءٍ مَّدْفُوْقٍ (ٹپکا ہوا)۔

**فائدہ:** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ راضیہ یعنی خوشگوار، رچتا بچتا، میل کچیل کی ملاوٹ سے صاف اور ڈر کے خطرات سے دور۔ خلاصہ یہ کہ وہ زندگانی کدورت سے صاف اور حرمت وحشمت سے مقرون ہو گی وہ اس لئے عیشہ مرضیہ تین امور پر مشتمل ہوتی ہے۔

(۱) نفع دینے والی اور شوائب (ملاوٹوں) سے صاف

(۲) دائمی کہ اس کے زوال وانقطاع کا خطرہ نہ ہو

(۳) جو اس سے راضی ہے اسکی تعظیم وتکریم مراد ہو، ورنہ وہ استہزاء واستدراج ہوگا، اور جس کے سیدھے ہاتھ میں عملنامہ دیا جائے گا اس کا عیش ان تینوں امور کا جامع ہوگا اور وہ اسے خوب من بھاتا پسندیدہ ہوگا۔

**فائدہ:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا وہ ایسی زندگی بسر کریں گے کہ ان پر موت نہیں آئیگی اور تندرست رہیں گے کبھی بیمار نہ ہوں گے ہمیشہ نعمت وراحت میں ہوں گے ان کو کسی قسم کا غم والم نہ

(۲۲)
آئے گا۔ فِیْ جَنَّۃٍ عَالِیَۃٍ باغ میں جس کے مکان بلند ہیں کیونکہ وہ آسمان میں ہیں جیسے دوزخ سافلہ (نیچی) ہے کیونکہ وہ زمین کے نیچے ہے یا وہ باغ بلند درجات والا ہے یا بلند عمارتوں اور اونچے درختوں والا ہے۔ اب عالیہ ان صفات سے ہوگی جو جاری ہے اوپر اس عیر کے جو یہ صفت اس کے لئے تھی اور وہ عیشۃ سے باعادۂ جار بدل ہے اور عیشۃ سے بھی متعلق ہو سکتی ہے یعنی وہ مَن بھاتی زندگی بسر کرے گا باغ بلند مکان والے میں۔ (۲۳) قُطُوْفُھَا جس کے خوشے، ثمرات۔

**حل لغات** قطوف قطف بالکسر کی جمع ہے وہ جو جلدی سے چنی جائے۔ القطف (بالفتح) مصدر ہے حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ قطف میں جلدی چننے کا مفہوم ہے۔

**فائدہ:** حضرت ابن الشیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ سرعۃ کا معنیٰ ہے کہ ان کا کاٹنا یکبارگی ہوگا۔ القاموس میں ہے کہ القطف (بالکسر) بمعنی خوشہ اور ثمار مقطوعۃ کٹے پھلوں کا اسم ہے یہاں اس توجیہہ کی ضرورت نہیں کہ یہاں یہ معنیٰ غالب ہے کہ قطف تمام وہ ثمرات جو چنے جاتے ہیں انگور ہوں یا کوئی اور۔ دَانِیَۃٌ جھکے ہوئے۔

**حل لغات** دَانِیَۃٌ دُنُوٌّ سے ہے بمعنی قرب یعنی خوشے کے خواہشمند کو قریب ہوں گے یعنی وہاں چننے والے کا ہاتھ پہنچ سکے گا۔ کھڑے ہو کر چنے یا بیٹھ کر یا لیٹ کر بغیر کسی تکلیف کے حاصل ہو جائیں گے بعض نے کہا ان کے حصول میں تاخیر نہیں ہوگی جب چاہیں گے حاصل کرلیں گے یہانتک کہ اگر وہ چاہے گا کہ وہ خود بخود اس کے منہ میں آجائیں تو بھی۔ دنیوی ثمرات کی طرح نہیں ہوں گے کہ ان کے چننے اور حاصل کرنے میں اکثر تکلیف اور مشقت اٹھانی پڑتی ہے اور یہ بھی نہیں کہ باری باری کھانے اور حاصل کرنیکا موقع ہو۔

**فائدہ:** فقیر (صاحب روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ جنت کے ثمرات انسان کی صورت میں ہوں گے کہ اس کا اصل (جڑ) سر ہے اور وہ اوپر ہے اور پاؤں اسکی ٹہنیاں ہیں اور وہ نیچے کی طرف ہیں ایسے ہی اَشْجَارُ الْجَنَّۃ کے اصول (جڑیں) اوپر کو ہوں گی اور ٹہنیاں نیچے لٹکی ہوں گی اسی لئے جنتی ان کے توڑنے میں تکلیف نہیں اٹھائیں گے علاوہ ازیں جنت کے میوے جنتی کے ارادہ پر ہوں گے کہ وہ بلا مشقت جس طرح چاہے انہیں صرف کرے۔ کُلُوْا وَاشْرَبُوْا کھاؤ اور پیو۔ یہاں قول محذوف ہے (یعنی ہم یا فرشتے کہیں گے) جمع کا صیغہ بعد صیغہ غائب (ھُوَ) باعتبار معنیٰ کے ہے اور امر امتنان و اباحت کا ہے نہ کہ تکلیف کا کیونکہ آخرت دار التکلیف نہیں اور اکل و شرب کا اجتماع اس لئے ہے کہ دونوں گویا سگے بھائی ہیں کہ کبھی ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتے اسی لئے یہاں ملابس (لباس) کی ضروریات کا ذکر نہیں اگرچہ دوسری جگہ اس کا بھی ذکر ان کے ساتھ آیا ہے گویا کہا جائے گا انہیں جو سیدھے ہاتھ میں کتاب دیئے جائیں گے طعام اور ثمار جنۃ سے کھاؤ اور اس کے شراب پیو۔ ھَنِیْئًا رچتا ہوا۔ کھانا پینا رچتا ہوا کہ حلقوم میں پہنچکر ناگواری پیدا نہ کرے۔ ھَنِیْئًا دونوں (اکل و شرب) کی صفت اس لئے ہے

کہ مصدر تثنیہ کو بھی شامل ہوتا ہے۔

**حل لغات** یہ "ہنؤ یہنئا یہنؤ یہنیٔ ہنارۃ وہناءً" سے ہے یعنی وہ شئے رچتی پچتی ہوگئی۔ فہوٗ ہنیٌٔ اور یہنیٔ اسی سے ہے جو ترکی زبان میں پختہ طعام کو کہا جاتا ہے اور عجمی اسے خاء سے بولتے ہیں یعنی یخنی جیسے مثنوی شریف میں ہے ؎

ویں پراز بہر میاں روز را ⁂ یخنیٔ باشد شہ فیروز را

ترجمہ: یہ پختہ طعام دن کو چاہئے اور یخنی شہِ فیروز کے لائق ہے۔

**فائدہ:** ہنارۃً (خوشگواری) کا اسناد اکل وشرب کی طرف مجازاً بطور مبالغہ ہے کیونکہ وہ دراصل ماکول ومشروب خوشگوار ہوتے ہیں نہ کہ اکل وشرب اور وہ جو یا پیتے وقت کہا جاتا ہے۔ ہنیئاً ایسے دوسری چیزوں کے کھانے پینے کے وقت اس سے صحت وعافیت مراد ہوتی ہے۔ کیونکہ اکثر سائغ (خوشگوار) سے حظ پانا صحت وعافیت سے ہی ہوتا ہے۔ (بیمار کو کیسی خوشگواری)، بِمَا اَسْلَفْتُمْ بالمقابل ہے اس کے جو تم نے نیک اعمال آخرت کے لئے بھیجے یا ان کا بدلہ یا ان کے سبب سے ہے۔

**حل لغات** الاسلاف بمعنی اس امید پر کوئی شئے آگے بھیجنا کہ اس سے بہتر ملے گی یہ اقراض (قرض دینا) کی طرح ہے اسی سے ہے جو کہا جاتا ہے "اَسْلَفَ فِی کَذَا" اس نے اس میں اپنا مال آگے بھیجا۔ فِی الْاَیَّامِ الْخَالِیَۃِ گذشتہ ایام میں یعنی دنیا میں۔

**فائدہ:** حضرت مجاہد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ روزے کے دنوں میں، اب معنیٰ یہ ہوا کہ کھاؤ پیو یہ بدلہ ہے اس کا جو تم نے ایام صیام میں اللہ کی رضا میں خود کو کھانے پینے سے روکے رکھا بالخصوص گرمیوں کے دنوں میں بھی زیادہ مناسب ہے اس لئے کہ جزاء کا بدلہ اسکے عمل کی جنس اور اس کے مناسب موزوں ہوتا ہے۔ جیسے کہ بعض اکابر نے فرمایا اسی لئے یہاں اشہدوا واسمعوا نہیں فرمایا تو ثابت ہوا کہ جیسا عمل کیا ویسی جزا ملی اسکی نظیر دوسری جگہ یہ فرمایا "فَالْیَوْمَ نَنْسٰھُمْ کَمَا نَسُوْا لِقَآءَ یَوْمِھِمْ ھٰذَا" آج ہم ان سے توجہ ہٹالیں گے جیسے انہوں نے ہمیں دنیا میں بھلایا اور فرمایا "اِنْ تَسْخَرُوْا مِنَّا فَاِنَّا نَسْخَرُ مِنْکُمْ" اس جیسی دیگر آیات۔

**حکایت** ایک بندۂ خدا کو خواب میں دیکھا گیا اس سے پوچھا گیا کہ تمہارے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا کیا فرمایا مجھ پر رحم فرمایا اور فرمایا کہ اے وہ میرا بندہ کھا جو تو نے نہیں کھایا تھا اور پی کہ تو نے نہیں پیا۔ یہاں یہ نہ فرمایا کہ کھا اے وہ کہ تو نے ساری رات تلاوت قرآن پاک میں گذاری اور پی کہ تو نے جنگ کے دن پیٹھ نہیں دکھائی اور یہ حکمت کا مقتضا کے خلاف ہے۔ (مواقع النجوم)

**حدیث قدسی شریف:** اللہ تعالیٰ قیامت میں بندگان خاص کو فرمائیگا کہ اے میرے دوستو! میں نے تمہیں

دنیا میں بار ہا دیکھا کہ تمہارے ہونٹ پیاس سے خشک تھے آنکھیں بھوک سے دھنس گئیں اور پیٹ سکڑ گئے تھے آج تم میری نعمتوں میں ہو کھاؤ پیو رچتا من بھاتا یہ بدلہ اس کا جو تم نے گذشتہ دنوں (دنیا) میں عمل کیا۔

**حلِّ لغات** قلصتْ[1] از باب ثانی بمعنی نقص ہے۔ کہا جاتا ہے " قلص الظل " سایہ گھٹ گیا" وَالماءُ" کنوئیں میں پانی بلند ہوا۔ "وَالشَّفَةُ" خشک ہو گیا۔ "وَالثَّوْبُ" دھونے کے بعد کپڑا نچوڑا۔ ان سب کا مصدر قلوص آئے گا۔ اس کی ترکیب ایک شئے کا دوسرے سے مل جانے پر دلالت کرتی ہے اور کہا جاتا ہے "خمصتہ الجوع مخمصۃ مخمصۃ" اسے بھوک نے دُبلا کر دیا۔ (از باب اوّل)

**تفسیر صوفیانہ** اَیّامِ خالیہ میں روز ازل کی طرف اشارہ ہے کہ وہ دن خورد و نوش و اسباب اور اعمال سے خالی تھا معنیٰ یہ ہے کہ اے میرے بندے وصال کی نعمتوں سے بہرہ ور ہوتے رہو اور دیدار یار کا شراب فیض پیتے رہے یہ عطیہ ہے اس کا جو اللہ تعالیٰ نے قدم وازل میں اسے تمہارے لئے اپنی مہربانی سے پہلے مقرر فرمایا تھا اور اسکی مہربانی سے ہی تم جمیع احوال میں حق کے ساتھ قائم ہوئے

چوں حسن عاقبت نہ برندی وزاہدیست ۔ آں بہ کہ کار خود بعنایت رہا کنند

ترجمہ: جب تم اچھی عاقبت اور زہد حاصل نہیں کر سکتے تو پھر وہی بہتر ہے کہ خود کو عنائت الٰہی کے سپرد کر دو۔

**تفسیر عالمانہ** (۲۵) وَاَمَّا مَنْ اُوْتِیَ کِتٰبَہٗ بِشِمَالِہٖ اور وہ جو اپنا عملنامہ بائیں ہاتھ میں دیا جائیگا۔ یہ اس کی تحقیر ہے کیونکہ شمال سے بدفالی لی جاتی ہے اور اسے شوم سمجھا جاتا ہے اور عملنامہ بھی پس پُشت دیا جائے گا جسے وہ بائیں سے لیکر دیکھے گا تو اس میں اسکی بد اعمالیاں درج ہوں گی۔ فَیَقُوْلُ کہے گا غم کے مارے حسرت کھا کر اور اس خوف سے جو عملنامہ میں مندرج ہوگا یہ درد روحانی کے قبیل سے ہے جو درحقیقت جسمانی درد سے بڑھکر ہے۔ یٰۤا اے لوگو، اے محشر والو۔ لَیْتَنِیْ کاش میں، یہ محال کی تمنا ہے۔ لَمْ اُوْتَ میں نہ دیا جاتا۔ صیغہ متکلم مجہول از ایتآء بمعنی لَمْ یُعْطِ۔ (نہ دیا جاتا)، کِتٰبِیَہْ اپنی کتاب (عملنامہ) وہ جس میں میرے تمام گناہ درج ہیں۔ (۲۶) وَلَمْ اَدْرِ اور میں نہ جانتا متکلم از درایۃ بمعنی العلم مَا حِسَابِیَہْ کہ میرا حساب کیا ہے جب برے انجام کو دیکھیگا تو کہے گا کاش میں نہ جانتا آج کے دن میرا حساب کیا ہے اور مجھے تو اس سے سوائے شدت عذاب اور محنت (دکھ درد) کچھ حاصل نہیں ہوگا اس معنیٰ پر مَا استفہامیہ ہے اس کی وجہ سے فعل عمل سے روکا گیا ہے یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ مَا موصولہ ہو ساتھ تقدیر المبتدا کے صلہ میں (۲۷) یٰلَیْتَهَا یہ تمنا کا تکرار اور حسرت و حزن کی تجدید ہے یعنی کاش وہ موت جس سے میں نے مرکر اس کا ذائقہ چکھا اگرچہ موت مذکور نہیں لیکن دلالت

---

[1] حدیث قدسی کے الفاظ کی لغت و تشریح ہے ۱۲ - اویسی غفرلہ

المقام کے اعتبار سے گو یا مذکور ہے۔ کَانَتِ الْقَاضِیَۃَ کسی طرح موت ہی قصہ تمام کر جاتی۔ یعنی میرا کام اور زندگی کا قصہ ختم کر دیتی کہ اس کے بعد مجھے اٹھنا نہ ہوتا اور نہ ہی وہ تمنا کرتا جو میں نے اپنے عمل نامے کو دیکھ کر کی ہے اس پر پہلی موت دائمی رہتی اور حساب کے لئے نہ اٹھایا جاتا اور نہ حاصل ہوتی خجالت اور بُرا انجام۔ یہ بھی جائز ہے کہ لَیْتَہَا کی ضمیر اس حالت کی طرف راجع ہو جسے وہ اب وہ دیکھ رہا ہے اب معنیٰ یہ ہوا کہ کاش یہی حالت موت ہی ہوتی جو میرا قصہ تمام کر دیتی یعنی آرزو کرتا ہے کہ اس کی یہی حالت ایسی موت بن جاتی جو زندگی کا کام تمام کر دیتی وہ اسلئے کہ وہ حالت اسے ملی تو اسی موت کے وقوع کے بعد، اسی لئے پھر اسی موت کی آرزو کرتا ہے حالانکہ دنیا میں وہ موت سے سخت کراہت کرتا اور گھبراتا تھا۔ کسی شاعر نے کہا ؎

وَشَرٌّ مِّنَ الْمَوْتِ الَّذِیْ اَنْ لَقِیْتَہٗ

تَمَنَّیْتُ مِنْہُ الْمَوْتَ وَالْمَوْتُ اَعْظَمُ

ترجمہ: یہ تو موت سے بھی بدتر ہے جسے اگر میں ملا، اس سے تو میں نے موت کی تمنا کی حالانکہ موت بہت بڑی دسخت شئے ہے۔ (۲۸) مَا اَغْنٰی عَنِّیْ بچایا، میرے سے آخرت کے عذاب کسی امر کو دفع نہ کیا یہ مَا نافیہ ہے مفعول محذوف ہے۔ مَالِیَہْ میرے اس مال نے جو دنیا میں مال و اہتاع (اسباب) وغیرہ تھے یہ مَا موصولہ ہے اور لام جار یار متکلم پر داخل ہے تاکہ اہتاع (اسباب) کو عام ہو۔ اگر صرف اسم یار متکلم کی طرف مضاف ہو تو اس میں عموم نہ ہوتا۔

**فائدہ:** الکشاف میں ہے کہ مَا اَغْنٰی میں نفی و استفہام انکاری ہے یعنی میرے پاس جو دنیا میں اتنا بڑی دنیاؤ دولت تھی اس میں سے مجھے کس نے عذاب الٰہی سے بچایا یہانتک کہ میں نے اس میں عمر ضائع کی تو اس نے نہ مجھے نفع دیا اور نہ مجھے عذاب سے بچایا۔ اس تقریر پر ما استفہامیہ منصوب المحل ہے کیونکہ وہ اَغْنٰی کا مفعول بہ ہے۔

**تحقیق صاحبِ رُوح البیان قدّس سرّہُ العزیز:** فقیر (صاحب روح البیان قُدِّسَ سِرُّہٗ) کہتا ہے کہ مَالِیَہْ میں مال اسم ہے یار متکلم کی طرف مضاف ہے۔ یعنی مجھے اس مال نے عذاب الٰہی سے نہ بچایا جسے میں دنیا میں جمع کرتا رہا بلکہ اس نے تو اُلٹا مجھے آخرت سے غافل رکھا اس نے تو مجھے نقصان دیا چہ جائیکہ وہ مجھے نفع دیتا، یہی تقریر مناسب ہے اس لئے اس کے موافق ہے جو اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پہ فرمایا " لَا یُغْنِیْ عَنْہُمْ مَا کَسَبُوْا شَیْئًا " جو کچھ انہوں نے دنیا میں کمایا اُسے انہیں عذاب الٰہی سے نہ بچایا۔ اور فرمایا " وَمَا یُغْنِیْ عَنْہُ مَالُہٗ اِذَا تَرَدّٰی " اور جب وہ تباہ و برباد ہوا تو اسے اسکے مال نے نہ بچایا اور فرمایا " مَا اَغْنٰی عَنْہُ مَالُہٗ وَمَا کَسَبَ " اور اسے عذاب سے نہ مال نے بچایا نہ کسی کمائی نے۔ اسطرح کے دیگر آیات۔ اور اس کے بھی خلاف ہے جو اہل تفاسیر نے لکھا کہ اس سے مال ہی مراد ہے اور پھر حقیقت سے مجاز کی طرف بلا وجہ عدول بھی اچھا نہیں (اسی لئے موزوں یہی

(۲۹)

ہے کہ مَالِیَہ میں لام جارہ نہیں بلکہ مال کا حقیقی معنیٰ ہی مراد ہے ۔) هَلَكَ عَنِّيْ سُلْطَانِيَهْ مجھ سے میرا سارا زور جاتا رہا۔

**حلّ لغات** امام راغب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ السّلاطہ بمعنی تمکین از قہر اسی سے ہے سلطان اس سے یہی تمکین از قہر مراد ہے جیسا کہ اللہ نے فرمایا " فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطَانًا اور بیشک ہم نے اس کے وارث کو قابو دیا ہے ۔ اور کبھی اسے بھی سلطان کہا جاتا ہے جس کو تمکین از قہر حاصل ہے۔ (یعنی بادشہ وغیرہ کو ) اور یہ اکثر ہے ۔ کبھی حجۃ کو بھی سلطان کہتے ہیں اس لئے کہ اس کا قلوب پر اسکا غلبہ و تسلط ہو جاتا ہے لیکن اس کا اکثر تسلط اہل علم و اہل ایمان پر ہوتا ہے اور " هَلَكَ عَنِّيْ سُلْطَانِيَهْ " میں دونوں معانی مراد ہو سکتے ہیں مثلاً اب معنیٰ یہ ہوا کہ مجھ سے میرا ملک اور لوگوں پر میرا تسلط جاتا رہا اور میں گداؤ بے نوا اور ذلیل و خوار ہو کر رہ گیا ہوں یا میں اپنی حجت میں دور ہو گیا ہوں۔

**فائدہ :** سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا اس کا معنیٰ یہ ہے کہ میری وہ حجت جاتی رہی جو میں دنیا میں لوگوں پر قائم کرتا رہا خلاصہ یہ کہ کافر کہے گا کہ مجھ سے میری وہ حجت گم ہو گئی جس کے ساتھ میں دنیا میں اپنی سرداری قائم کئے ہوئے تھا۔

**فائدہ :** یہی معنیٰ راجح ہے کیونکہ قیامت میں دائیں ہاتھ میں عمل نامہ دیا جانا صرف بادشاہوں (کافروں) سے خاص نہیں بلکہ یہ تو ہر اہل شقاوت کے لئے عام ہے۔

**صاحب روح البیان رحمہ اللہ کا نظریہ :** فقیر (صاحب رُوح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ پہلا معنیٰ راجح ہے۔ اگر " مَالِیَہ " میں مال مراد ہو علاوہ ازیں اس میں جیسے ولید قریش کے رؤسا اور تمام اہل ثروت (دولت) کے لئے تعریض ہے۔ نیز یہ معنیٰ بھی ہو سکتا ہے کہ دنیا میں مجھے اپنے قُویٰ و آلات پر تسلط تھا جنہیں میں عبادات میں استعمال کر سکتا تھا وہ اس لئے کہ ہر انسان کو اپنے نفس و مال اور جوارح (اعضاء) پر تسلط حاصل ہوتا ہے لیکن آخرت میں اس کا ان پر تسلط نہیں رہے گا اسی لئے اسے خود کو نفع پہنچانے کی کسی قسم کی طاقت نہ ہوگی۔ خُذُوْهُ

(۳۰) خُذُوْهُ اسے پکڑو ۔ اس کی حکایت ہے جو اللہ تعالیٰ قیامت میں نار کے داروغوں سے فرمائے گا جنہیں زبانیہ (علیہم السلام) کہا جاتا ہے وہی کافروں پر عذاب کے لئے مقرر ہیں۔ ہٗ کی ضمیر ثانی کے طرف راجع ہے یعنی جو رب تعالیٰ کا یہ فرمان ہے اسے پکڑو ۔ فَغُلُّوْهُ پھر اسے (بلا تاخیر) طوق ڈالو ۔ یعنی اس کے دونوں ہاتھ گردن کے پیچھے کر کے بیڑیوں اور لوہے (زنجیر) سے باندھو اور سخت باندھو۔

**حلّ لغات** الغل از غلّ فلاں بمعنی اس کی گردن یا ہاتھ میں طوق رکھا الغل (بالضم) بمعنی طوق لوہے کا جو ہاتھوں کو گردن کی طرف لے جا کر باندھا جاتا ہے تاکہ وہ سر نہ ہلا سکے اور (بالفتح) بمعنی

ہاتھ کو گردن سے باندھنا۔

مسئلہ : فقہ میں ہے کہ غلام کی گردن میں لوہے کی زنجیر ڈالنا مکروہ ہے کیونکہ یہ دوزخیوں کی سزا ہے۔

فائدہ : فقیہہ علمائے کرام فرماتے ہیں کہ ہمارے زمانہ میں اس کی عام عادت بن گئی ہے کہ جس (مجرم) کے بھاگنے کا خطرہ ہوتا ہے تو اسکے ہاتھ گردن کی طرف کر کے لوہے کی زنجیر سے جکڑا جاتا ہے۔ (الکبریٰ، الفتاوٰی)

مسئلہ : مجرم کو قید میں رکھنا مکروہ نہیں کیونکہ یہ مسلمانوں کا طریقہ ہے کہ سرکش مجرموں کے ساتھ سزا کے طور کرتے ہیں۔

۳۱ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ پھر اسے بھڑکتی آگ میں دھنساؤ۔ تقدیم (الجحیم) تخصیص کے لئے ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ اسے صرف بھڑکتی آگ میں ہی دھنسانا اور اسی میں ہی اسے جلانا۔ اَلْجَحِيْم بڑی نار، تاکہ اسے معصیت کے مطابق سزا ہو کیونکہ وہ لوگوں پر اپنی عظمت کا سکہ بٹھاتا رہا۔

فائدہ : حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ نے فرمایا یہ صرف بڑے بڑے کافروں کے لئے ہوگا اس میں بحث ہے اور اس قول کا جواب ہم نے اوپر عرض کر دیا ہے ۳۲ ثُمَّ فِيْ سِلْسِلَةٍ پھر ایسی زنجیریں۔ دوزخ کے یہ طوق ہیں جو ایک دوسرے سے جڑے ہوئے ہیں جو مجرم کے گلے میں ڈالے جائیں گے۔ حرف جارہ "فَاسْلُكُوْهُ" کے متعلق ہے اور فا اس کے تعلق سے مانع نہیں۔ ذَرْعُهَا جس کا ناپ۔ اس کا طول۔

حل لغات الذراع بروزن کتاب وہ جس سے ناپا جائے لوہا ہو یا لکڑی۔ المفردات میں ہے کہ "الذراع عضو معروف" لیکن اس سے مذروع و ممسوح (جسے ناپا جائے یا جس پر ہاتھ پھیرا جائے ماپنے کیلئے) مراد ہے نہ کہا جاتا ہے " ذِرَاعٌ مِّنَ الثَّوْبِ وَالْاَرْضِ (کپڑے اور زمین کا ہاتھ۔) الذَّرْعُ (ناپنا) ذِرَاعٌ مبتدا اور اسکی سَبْعُوْنَ خبر ہے۔ اور جملہ محلاً مجرور سِلْسِلَةٍ کی صفت ہے اور ذِرَاعًا تمیز ہے۔ (ستر ہاتھ ہے)، فَاسْلُكُوْهُ (اسے پرودو)

حل لغات اَلسِّلْک بمعنی راستہ اور تاگہ اور بیڑی (زنجیر) وغیرہ میں داخل کرنا اور ثُمَّ دو عذابوں (غل اور تصلیۃ الجحیم) کے درمیان تفاوت اور ان کے درمیان اور سلک فی السلسلۃ فی الشدۃ (شدہ میں بیڑیوں میں داخل کرنے) کی وجہ سے ہے۔ مدت کی تراخی کے لئے نہیں یعنی لفظ ثم کو تاخیر معنیٰ سے مقام شدۃ و تہویل کی وجہ سے خالی کیا گیا ہے کیونکہ عذاب کو متفرق کر کے وعید سنانا غیر مناسب ہے۔

فائدہ : ابن الشیخ نے فرمایا کہ ثم و فاء اگر جملہ فَاسْلُكُوْهُ کے عطف کے لئے ہیں تو دو حرف عطف کا اجتماع دتوارد بر معطوف واحد لازم آئے گا۔ اور یہ بالکل ناموزوں ہے۔ اسی لئے لائق ہے کہ کہا جائے کہ ثُمَّ کا عطف مضمر بر مضمر ہے جو خذوہ سے پہلے مقدر ہے۔ دراصل عبارت یوں ہے قیل لخزنۃ (ملائکہ) کو کہا جائے کا "خذوہ فغلوہ ثم الجحیم صلوہ" ثم قیل (پھر کہا جائیگا) فی سلسلۃ ذرعہا سبعون فاسلکوہ "اس تقریر پر فاء کا عطف معقول

کا مقول پر ہوگا اور تعقیب کے معنیٰ کا افادہ بھی بحال رہا۔ اسی طرح ثم کا عطف قول کا قول پر ہوگا اور ساتھ ہی بیل ہوگی کہ دوسرا عذاب پہلے عذاب کی بہ نسبت سخت تر اور زیادہ ہولناک ہوگا اور اس میں ادامر کے بعد مامور بہا کا صدور ہوگا مثلاً فرمایا خذوہ سے مامور بہ انہ مغلولہ سے ان کے ہاتھ گردنوں کی طرف لے جا کر باندھنا اور جہنم میں دھکیلنا اور سلسلۃ موصوفہ مذکورہ میں جکڑنا۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ انہیں جہنم میں دھکیلو بایں طور کہ بیڑیاں ان کے اجسام پر لپیٹو اور ان کو ہر طرف سے جکڑ دو کہ وہ زنجیروں میں پھنسے ہوئے ہوں اور نہایت ہی سختی سے زنجیروں میں جکڑو کہ وہ ان پر تنگی کے ساتھ ہوں تاکہ کسی طریقے سے وہ متحرک نہ ہو سکیں۔

**فائدہ:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ دوزخی زنجیروں میں ایسے ہوں گے ثعلب جلبہ میں، ثعلب بمعنی وہ تیر جو زرہ میں داخل ہو جائے اس کے نیزے کے کنارے کی لکڑی اور جلبہ بمعنی السنان یعنی زرہ مطلب یہ کہ دوزخی بیڑیوں میں سخت جکڑا ہوا ہوگا۔ خلاصہ یہ کہ فرشتوں کو حکم ہوگا کہ کافروں کے اجسام کو بیڑیوں سے خوب جکڑو تاکہ ہل نہ سکیں۔

**نکتہ:** سلسلہ کی تقدیم سلک پر اور جحیم کی تقدیم تصلیہ پر محض اختصاص و اہتمام دلالت کیلئے ہے کہ انہیں گوناگوں عذاب ہوگا یعنی حکم ہوگا انہیں ایسی بیڑیوں میں جکڑو کیونکہ دوزخ کی آگ چڑھ جلنے پر ان میں جکڑا ہوا ہونا ان کو زیادہ خوفزدہ کرتا ہے اور ستر ہاتھ بتانا اسکی لمبائی بتانا مطلوب ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے منافقین کے لئے فرمایا کہ "اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً" اس سے صرف ستر بار نہیں بلکہ بار بار اور بہت بار مراد ہے کیونکہ وہ زنجیر جتنا لمبا ہوگا اتنا ہی مجرم میں گھیرے ڈالنا سخت تر ہوگا اس معنیٰ پر اس سے کنایہ ہے کہ وہ بہت لمبا ہو۔

**قاعدہ:** اسی لئے عرب کے عرف میں ساٹھ، ستر، سات سو سے کثرت مراد ہوتی ہے۔

**فائدہ:** حضرت سعدی المفتی قدس سرہٗ نے فرمایا کہ اس سے ظاہری معنیٰ پر ستر مراد لینے میں بھی کوئی حرج نہیں۔

**اعجوبہ:** حضرت کاشفی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ہاتھ سے فرشتہ کا ہاتھ مراد ہے کہ ہاتھ ستر ہاتھوں کے برابر ہے اور وہ ہاتھ کوفہ تا مکہ معظمہ کی درمیانی مسافت کے برابر ہے۔

**فائدہ:** بعض مفسرین نے فرمایا کہ ہاتھ سے یہی معروف مراد ہے۔ کیونکہ ہمارے ساتھ قرآنی خطاب ہمارے عرف کے مطابق ہے جسے ہم سمجھ سکیں۔

**مسئلہ:** حضرت حسن (بصری) رحمہ اللہ نے فرمایا واللہ اعلم اس ہاتھ سے کیا مراد ہے۔

**فائدہ :** حضرت کعب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ دنیا بھر کا لوہا جمع کیا جائے تب بھی دوزخی کی بیڑی کے ایک کڑی کے برابر نہ ہو سکے گا۔ اگر دوزخ کا حلقہ (ایک کڑی) پہاڑ پر رکھ دی جائے تو پہاڑ تانبے کی طرح پگھل جائے اور دہ لوہے کا حلقہ کافر کے منہ سے ڈال کر دُبر سے نکالا جائے گا جو بچ جائے گا وہ اس کے جسم اور گردن سے جکڑا جائے گا اور اس کے ساتھ ہی اس کا قرین شیطان بھی جکڑ دیا جائے گا۔

**فائدہ :** تفسیر (صاحب روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ آیت کا مقتضیٰ یہ ہے کہ یہ عذاب صرف کافر کو ہو گا کیونکہ کافر کا جسم قیامت میں تین دن کے مسافت کے برابر موٹا ہو گا اور اس کی داڑھ احد پہاڑ جتنا موٹی ہوگی جیسا کہ حدیث شریف میں ہے۔

**حدیث شریف** نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اگر رضراضہ یعنی وہ پتھر جو انسان کے سر کے برابر ہو۔ ایک اور روایت میں ہے کہ اگر رضرضہ یعنی پتھر آسمان والوں سے زمین پر گرے (جن کے درمیان پانچسو سال کی مسافت ہے) تو وہ پتھر رات کے آنے سے پہلے زمین پر پہنچ جائے گا اور اگر کافر کی بیڑی کا ایک سرا لٹکایا جائے تو شب و روز کے چالیس سال کی مسافت کے برابر ہوگا۔ تب بھی وہ سرا زمین کی اصل اور تہہ تک نہ پہنچ سکے گا۔

**فائدہ :** شراح فرماتے ہیں کہ حدیث میں السلسلۃ (بیڑی) میں الف لام عہد کا ہے۔ اس سے وہی سلسلہ مراد ہے جو ثُمَّ فِیْ سِلْسِلَۃٍ میں مذکور ہے

**ماں بیٹا کی موت :** منقول ہے کہ ایک نوجوان نے صبح کی نماز باجماعت پڑھنے کے لئے ایک بزرگ کے پیچھے نیت باندھی، شیخ نے سورۃ الحاقہ پڑھی جب شیخ خُذُوْہُ فَغُلُّوْہُ ثُمَّ الْجَحِیْمَ صَلُّوْہُ تک پہنچے تو نوجوان نے چیخا اور بیہوش ہو کر زمین پر گر گیا اور خدا کو پیارا ہو گیا شیخ نے نماز مکمل کر کے پوچھا یہ نوجوان کون ہے عرض کی گئی یہ نیکبخت خدا ترس ہے مر گیا ہے اس کی بوڑھی والدہ کے سوا اور کوئی وارث نہیں شیخ نے فرمایا اس کے ہاں لے چلو جب نوجوان کو اس کی ماں کے ہاں لایا گیا تو پوچھا کیا ہوا کہا گیا کہ نماز کی حالت میں مذکورہ بالا آیات سن کر چل بسا ہے اللہ کی تقدیر پر تمہیں راضی ہونا چاہیئے اسکی والدہ نے کہا مجھے بھی وہی آیات سناؤ، شیخ نے سورۃ الحاقہ پڑھنی شروع کی، جب "خُذُوْہُ فَغُلُّوْہُ ثُمَّ الْجَحِیْمَ صَلُّوْہُ" پر پہنچے تو بڑھیا نے بھی چیخ ماری اور مر گئی۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ ثُمَّ فِیْ سِلْسِلَۃٍ الخ میں انسان کے اخلاق سیئہ و اوصاف رد یہ و احکام طبعیہ ظلمانیہ کی کثرت کی طرف اشارہ ہے کہ قیامت میں یہی اس کے سلاسل العذاب اور طرد و حجاب کے اغلال ہوں گے۔

**تفسیر عالمانہ** (۲۴) اِنَّہٗ بے شک وہ شخص۔ یہ سوال مقدر کا جواب ہے سوال یہ ہے کہ اُسے ایسا عذاب کیوں ہوگا جواب میں فرمایا کہ بے شک وہ "کَانَ لَا یُؤْمِنُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ" عظمت والے اللہ پر ایمان نہیں لاتا تھا۔

**نکتہ:** اللہ نے اپنے لئے العظیم کی صفت اس لئے بیان فرمائی کہ معلوم ہو کہ صرف وہی عظمت کا مستحق ہے اور جو اسے اپنے لئے منسوب کرے اس سے سخت تر عذاب کا مستحق اور کوئی نہ ہوگا۔ (۳۴) وَلَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الْمِسْکِیْنِ اور مسکین کو طعام دینے کی ترغیب نہ دیتا تھا۔

**حل لغات** اَلْحَضّ بمعنی وقوع فعل پر حرص کے ساتھ برانگیختہ کرنا، امام راغب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ الحض بمعنی التحریک الحث کی طرح، صرف فرق یہ ہے الحث میں تھوڑی حرکت اور صرف چلنے کے برابر ہوتا ہے اور الحض اس سے بڑھ کر در اصل یہ الحث علی الحفیض سے ہے۔ بمعنی قرار الارض۔ اب آیت کا معنیٰ یہ ہوا کہ وہ اپنے اہل اور غیروں کو طعام دینے پر برانگیختہ نہ کرتا کہ وہ فقیر کو طعام کھلائے چہ جائیکہ وہ خود طعام کھلاتا یا مال خرچ کرتا اور طعام سے خود طعام مراد ہے۔ اسی لئے یہاں اعطا مضمر ہوگا۔ اس لئے کہ الحث، والتحریض اعیان سے نہیں بلکہ احداث سے متعلق ہوتے ہیں اور طعام مسکین کی طرف منسوب ہے کیونکہ طعام کو اسی سے ہی نسبت ہے یا معنیٰ یہ ہے کہ وہ انہیں اطعام کی ترغیب نہیں دلاتا تھا یہاں طعام کا اطعام کے قائمقام ہے جیسے عطا اعطاء کے قائمقام آتا ہے اس تقریر پر یہ اضافۃ الی المفعول کے قبیل سے ہے۔

**نکتہ:** فعل کے بجائے الحض میں اشارہ ہے کہ جب تارک الحض کی اسی قسم کی سزا ہے تو پھر تارک الفعل تو اس سے بڑھ کر سزا پائے گا اور اس سے سخت سے سخت مؤاخذہ ہوگا۔

**مسئلہ:** مسکین کو طعام سے محروم کرنا کفر کا قرینہ ہے اس لئے کہ اس کا عطف کفر ہے تاکہ معلوم ہو کہ مسکین کو طعام سے محروم کرنا کافروں کا طریقہ ہے جیسے دوسرے مقام پہ فرمایا اور الحظیم جرم ہے۔

**حدیث شریف:** نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بخل کفر ہے اور کافر دوزخ میں جائیگا۔

**نکتہ:** ان دونوں کفر و بخل کی تخصیص اس لئے ہے کہ عقائد میں رذیل تر کفر اور رذائل (اعمال) میں سب سے بُرا عمل بخل ہے اسی لئے عطف ڈال کر بتایا گیا کہ بخل در اصل کافروں کا طریقہ ہے جیسے اللہ نے فرمایا وَوَیْلٌ لِّلْمُشْرِکِیْنَ الَّذِیْنَ لَا یُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ اور مشرکوں کے لئے خرابی ہے کہ زکوٰۃ ادا نہیں کرتے۔

**فائدہ:** اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ فروع کے مخاطب کافر بھی ہیں۔ (حالانکہ احناف کا قاعدہ ہے کہ کافر فروع کے مخاطب نہیں)

**مسئلہ:** اسی آیت سے امام شافعی رحمۃ اللہ نے استدلال فرمایا ہے کہ کفار بھی شرائع و احکام کے مخاطب

ہیں اور ہم احناف کے نزدیک یہ صحیح نہیں کیونکہ احکام کا مکلّف بنانا امر سے ہوتا ہے اور یہ آیت (چونکہ) امر نہیں بلکہ جزو جملہ خبریہ ہے علاوہ ازیں اس سے ایمان کا ذکر ہے اور یہی ہم کہتے ہیں (عین المعانی) (کہ کفار شرائع و احکام کے خطاب کے اہل نہیں۔

**فیصلہ** حضرت ابن الشیخ نے فرمایا کہ اس آیت میں دلیل ہے کہ کفار فروع کے مکلّف ہیں ان کی عدم ادائیگی میں انہیں سزا ملے گی اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس کے ترک پر سزا پائیں گے کہ نماز کیوں نہ ادا کی زکوٰۃ کیوں نہ دی اور فواحش و منکرات سے کیوں نہ بچے وغیرہ وغیرہ۔ اسکا یہ معنیٰ نہیں کہ وہ بحالتِ کفر ان میں ان کا مطالبہ تھا کیونکہ اس معنیٰ پر بحالت کفر تو وہ فروع کے مکلّف نہیں کیونکہ ان میں ادائیگی کی اہلیت معدوم ہے کیونکہ کا مدار اس پر ہے کہ وہ ادائیگی کے بعد ثواب کے مستحق ہوں حالانکہ کفار سوا اعمال صالحہ پر کوئی ثواب نہ ملے گا اور اہلیت الوجوب اہلیت الادا کو مستلزم نہیں جیسے اصول (فقہ) میں ثابت ہو چکا ہے خلاصہ یہ کہ کفار بحق مواخذہ مخاطب ہیں اس کے سوا باقی امر میں مخاطب نہیں۔

**حکایت** سیدنا ابوالدرداء رضی اللہ عنہ اپنی زوجہ سے فرمایا کرتے کہ سالن وغیرہ زیادہ بنایا کرو گوشت وغیرہ میں شوربا زیادہ تیار کیا کرو تاکہ ہم مساکین کو اس سے کچھ دے سکیں کیونکہ سلسلہ (جسکا ذکر ابھی سورۃ الحاقہ میں ہے) کو آدھا تو ایمان سے اپنی گردنوں سے اور آدھا اس طرح سے ہٹائیں گے یعنی مساکین و فقراء کو طعام کھلا کر اور اس پر ترغیب دے کر۔

جوئے باز دررد بلائے درشت ✧ عصائے شنیدی کہ عوج بکشت

کسے نیک بیند بہر دو سرا ✧ کہ نیکی رساند بخلق خدا!

ترجمہ: ایک جو بھی سخت بلا کو دور کرسکتا ہے کیا تم نے نہیں سُنا کہ عصائے موسیٰ (علیہ السلام) نے عوج کو قتل کر ڈالا۔ دونوں جہانوں میں وہی بھلائی دیکھے گا جو خلقِ خدا کو بھلائی پہنچائے گا۔

(۳۵) فَلَيْسَ لَهُ الْيَوْمَ یہ تو آج نہیں اس سے قیامت کا دن مراد ہے۔ هٰهُنَا یہاں۔ اس مکان میں وہ پکڑ اور طوق میں زنجیر ڈالنے کی جگہ ہیں۔ حَمِيْمٌ کوئی دوست نہیں۔ کوئی قریبی نسبی اور دوست نہیں جو اسے بچا سکے اور اس سے عذاب دفع کر سکے۔

**فائدہ:** عین المعانی میں فرمایا حمیم وہ جگری دوست جس کے دُکھ درد سے اس کا دل پگھلے۔ "حَمِيْمُ الْمَاءِ" گرم پانی اسے ہے۔ حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اسے خود اپنی ذات سے وحشت ہو گی تو پھر دوسرے کیوں نہ اس سے وحشت کھائیں گے۔

**فائدہ:** یہ تتمہ ہے اس کا جو زبانیہ (دوزخ کے داروغہ) کو کفار کے حق میں کہا جائے گا تاکہ سکو یقین ہو

کہ رحمت سے محروم ہیں اور اس میں زبانیہ کو اس کی گرفت پر برانگیختہ کرنا بھی ہے۔ ۳۶ وَلَا طَعَامٌ اِلَّا مِنْ غِسْلِیْنٍ۔ اور نہ کچھ کھانے مگر دوزخیوں کا پیپ۔

**حل لغات** القاموس میں ہے الغسلین بالکسر دھوون وہ جو کپڑے دھوتے وقت اس سے نچوڑ نکلتا ہے اور غیرہ جیسے غسالہ یعنی (دھوون) اہل نار کا ایسے ہی وہ جو اہل کے چمڑوں سے بہے گا یعنی پیپ اور بمعنی شدید گرمی اور ایک درخت ہے دوزخ میں۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ ان کو طعام تو نصیب نہ ہوگا ہاں دوزخیوں کا دھوون اور وہ بہاؤ ان کے چمڑوں سے پیپ اور خون بہہ گا جو حرارت نار یہ کی قوت سے نچوڑ ہو گا۔ یعنی زرد پانی اور پیپ جو دوزخیوں کے اجسام سے بہے گا۔

**فائدہ:** مروی ہے کہ اگر اس کا ایک قطرہ زمین پر گرے تو لوگوں پر معاش خراب کر دے۔

**فائدہ:** دوزخ کے دَرکات (طبقات) ہیں۔ ہر درکہ (درجہ) کا اپنی ڈھب کا طعام اور پینے کے لئے وغیرہ اسکی وجہ ہم آگے بیان کریں گے کہ سورۃ غاشیہ میں ہے لَیْسَ لَہُمْ طَعَامٌ اِلَّا مِنْ ضَرِیْعٍ "اور یہاں غسلین ہے در اصل دونوں الغسل (دھونا) کے نچوڑ ہیں۔ غسلین میں یاء نون زائدتان ہیں۔ الکواشی (تفسیر) میں ہے کہ نون غیر زائدہ ہے اور وہ ایک درخت ہے دوزخ میں۔ اور وہ طعاموں میں سے خبیث ترین طعام ہے۔

**فائدہ:** ظاہر یہ ہے کہ یہ استثناء متصل ہے اگر طعام کو شراب میں داخل کیا جائے۔ جیسے دوسرے دوسرے مقام پہ فرمایا۔ "وَمَنْ لَّمْ یَطْعَمْہُ فَاِنَّہٗ مِنِّیْ جس نے اس سے نہ پیا تو وہ میرا ہے" المفسرین نے فرمایا لَمْ یَطْعَمْہُ بمعنی لَمْ یَذُقْ از طعم الشی ای ذاقہ اسے چکھا وہ خوردنی شئے ہو یا نوشیدنی (کھانے کی ہو یا پینے کی)۔

۳۷ لَا یَاْکُلُہٗۤ اِلَّا الْخٰطِئُوْنَ اسے نہ کھائیں گے مگر خطاکار۔ یہ غسلین کی صفت ہے اور اکل سے تعبیر کرنا باعتبار ذکر طعام کے ہے یعنی اس غسلین کو نہ کھائیں گے مگر گنہگار خطا والے یعنی مشرکین (کافرین۔ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ایسے ہی مروی ہے۔

**فائدہ:** یہ بھی مراد ہو سکتی ہے کہ اس سے وہ لوگ مراد ہیں جو حق سے تجاوز کرکے باطل کے مرتکب ہوتے ہیں اور حدود اللہ سے بھی تجاوز کرتے ہیں۔

**حل لغات** خطی الرجل سے ہے (از باب علم) بمعنی عمداً خطا کیا یعنی گناہ کا۔ الخاطی بمعنی جو عمداً صواب کی نقیض کا مرتکب ہو۔ المخطی وہ جو بلا عمد (ارادہ) برائی کا کام کرے یعنی اس کا ارادہ تو ہے صواب کا لیکن غلطی سے خطا کا ارتکاب کرے بغیر ارادہ جیسے کہا جاتا ہے "المجتہد قد یخطی وقد یصیب" مجتہد کبھی خطا کرتا ہے تو کبھی صواب۔ اس کا یہی مطلب ہے کہ مجتہد کا ارادہ تو تھا صواب کا لیکن کسی غلطی سے ... بلا ارادہ صواب کے بالعکس کا مرتکب ہوا۔

باقی صفحہ ۱۸۳ پر

فَلَآ اُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ﴿۴۰﴾
وَّمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ قَلِيْلًا مَّا تُؤْمِنُوْنَ ﴿۴۱﴾ وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ قَلِيْلًا مَّا
تَذَكَّرُوْنَ ﴿۴۲﴾ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۳﴾ وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ
الْاَقَاوِيْلِ ﴿۴۴﴾ لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ ﴿۴۵﴾ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ ﴿۴۶﴾
فَمَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ عَنْهُ حٰجِزِيْنَ ﴿۴۷﴾ وَاِنَّهٗ لَتَذْكِرَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿۴۸﴾
وَاِنَّا لَنَعْلَمُ اَنَّ مِنْكُمْ مُّكَذِّبِيْنَ ﴿۴۹﴾ وَاِنَّهٗ لَحَسْرَةٌ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿۵۰﴾
وَاِنَّهٗ لَحَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿۵۱﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿۵۲﴾

ترجمہ: تو مجھے قسم ان چیزوں کی جنہیں تم دیکھتے ہو(۳۸) اور جنہیں تم نہیں دیکھتے(۳۹) بے شک یہ قرآن ایک کرم والے رسول سے باتیں ہیں(۴۰) اور وہ کسی شاعر کی بات نہیں کتنا کم یقین رکھتے ہو(۴۱) اور نہ کسی کاہن کی بات، کتنا کم دھیان کرتے ہو(۴۲) اس نے اتارا ہے جو سارے جہان کا رب ہے(۴۳) اور اگر وہ ہم پر ایک بات بھی بنا کر کہتے(۴۴) ضرور ہم ان سے بقوت بدلہ لیتے(۴۵) پھر ان کی رگِ دل کاٹ دیتے(۴۶) پھر تم میں کوئی ان کا بچانے والا نہ ہوتا(۴۷) اور بے شک یہ قرآن ڈر والوں کو نصیحت ہے(۴۸) اور ضرور ہم جانتے ہیں کہ تم میں کچھ جھٹلانے والے ہیں(۴۹) اور بیشک وہ کافروں پر حسرت ہے(۵۰) اور بے شک وہ یقینی حق ہے(۵۱) تو اے محبوب تم اپنے عظمت والے رب کی پاکی بولو(۵۲)

---

## تفسیر عالمانہ

۳۸ فَلَآ اُقْسِمُ مجھے قسم ہے۔ لا زائد و تاکید کے لئے ہے جس نے کہا کہ لا نفی اقسام (قسم کھانا) کے لئے کیونکہ بتانا ہے کہ یہ امر بالکل ظاہر ہے اس میں قسم کھانے کی ضرورت نہیں۔ یہ قول غلط ہے کیونکہ آگے مقسم بہ ظاہر ہے (اگر قائل کا معنیٰ مطلوب ہوتا ہے تو مقسم بہ کو ظاہر نہ کیا جاتا) مقسم بہ بِمَا تُبْصِرُوْنَ الخ ہے بعض نے کہا یہ دو جملے ہیں۔ دراصل عبارت یوں ہے وَمَا قَالَه المکذبون وہ جو مکذبین نے کہا وہ صحیح نہیں کیونکہ ان کا یہ قول باطل ہے اس کے بعد دوسرے جملہ میں قسم یاد فرمائی فرمایا بِمَا تُبْصِرُوْنَ قسم ہے اسکی جسے تم دیکھتے ہو۔ ۳۹ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ اور وہ جو تم نہیں دیکھتے یہ بہت بڑی قسم ہے کیونکہ اس میں تمام اشیاء کی قسم ہے علیٰ سبیل الشمول والاحاطہ کیونکہ دونوں قسموں میں مبصر و غیر مبصر داخل ہیں مبصر مشاہدات و غیر مبصر مغیبات (غیبی اشیاء) اس میں دنیا و آخرت اور اجسام و

ارواح اور انس وجن اور خلق و خالق اور ظاہری اور باطنی نعمتوں و دیگر وہ جملہ اشیاء جو قسم کھانے کے لائق ہیں اس لئے کہ جو اشیاء قسم کھانے کے لائق نہیں وہ اس میں داخل نہیں۔

**تفسیر صوفیانہ** :- اس کی طرف قاشانی رحمہ اللہ تعالیٰ کا اشارہ ہے کہ

اس میں وجود کی قسم ہے ظاہری ہو یا باطنی۔ اور حضرت ابن عطار رحمہ اللہ نے فرمایا یہ قسم ہے آثار قدرت اور اس کے اسرار کی اور حضرت شیخ نجم الدین رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مَا تُبْصِرُوْنَ میں مشہودات و مبصرات کی قسم ہے جو ظاہری آنکھوں سے دیکھے جاتے ہیں اور مَا لَا تُبْصِرُوْنَ میں مغیبات کی قسم ہے جو باطنی آنکھوں سے دیکھے جاتے ہیں یعنی قسم ہے مظاہر اسمائیہ کی اور مظاہر ذاتیہ کی اور حضرت حسین رحمہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ملائکہ کو وہ چیزیں ظاہر فرمائیں جو لوح و قلم میں ہیں ان کی قسم یاد فرمائی اور جو اس کے علم میں مخزون ہیں۔ اور اس پر قلم کا اجراء نہیں ہوا اور ملائکہ کو اس کا علم نہیں اس کی قسم یاد فرمائی پہلی کی مَا تُبْصِرُوْنَ سے قسم ہے دوسری قسم کی مَا لَا تُبْصِرُوْنَ سے۔ نیز ان کی قسم یاد فرمائی جو اپنی صفات مخلوق پر ظاہر فرمائیں اور وہ جو اپنی صفت ظاہر فرمائی اور وہ علم جو مخلوق پر ظاہر فرمایا وہ جو پوشیدہ ہے اس کے بالمقابل ایک ذرہ کے برابر ہے یعنی دنیا و آخرت کے علوم اس کے مخفی علوم و اسرار کے سامنے ذرہ بے مقدار کے برابر ہیں اگر وہ علوم ظاہر فرمائے تو مخلوق کو ان کا حامل ہونا تو درکنار ان علوم کی تجلیات سے تمام مخلوق پگھل جائے۔

**تفسیر صوفیانہ** حضرت ابو طالب مکی قدس سرہٗ اپنی کتاب قوت القلوب میں لکھتے ہیں کہ وہ بندہ جو عالم (عارف باللہ) ہے جو کچھ سمجھے اسی سے سمجھے اور جو دیکھے اسی

---

(بقیہ صہ ۱۸۲ سے)

**فائدہ** : عین المعانی میں ہے کہ اس سے وہ لوگ مراد ہیں جو طریق توحید سے خطا کرتے ہیں۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ وہ بندہ مساکن الاعضاء والجوارح کو اعمال صالحات و اقوال صادقات و احوال صافیہ پر برانگیختہ نہیں کرتا تو آج کے دن کوئی اس کی نہ مدد کرے گا نہ اسے کوئی مانوس ہو گا کیونکہ مونس نہیں ہیں مگر اعمال و احوال۔ اور اسکے نفس شوم کو کوئی طعام نہ ملے گا اس کے اعمال و افعال قبیحہ و شنیعہ کا دھوون جسے نہیں کھاتے مگر تجاوز کرنے والے از اعمال روح و قلب اور قصد کرنیوالے نفس و ہوا دخواہشات نفسانی کی پسندیدہ چیزیں اور شہوات جسمانیہ و لذات حیوانیہ کی اتباع کرنے والے۔

کا ہی مشاہدہ کرے تو ایسے بندے کے سامنے وہ امور ہوتے ہیں جو دوسروں سے غائب ہیں اور وہ امور دیکھتا ہے جس سے دوسرے (عوام) اندھے ہیں جیسے اللہ نے فرمایا فَلَآ اُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُوْنَ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ (مجھے قسم ہے ان چیزوں کی جنہیں تم دیکھتے ہو اور جنہیں تم نہیں دیکھتے)۔

**تفسیر عالمانہ** ۴۰ اِنَّهٗ (بے شک وہ، قرآن) لَقَوْلُ رَسُوْلٍ (بیشک وہ رسول کی باتیں ہیں)۔ اور اسکی باتیں حق ہیں جیسے اللہ نے فرمایا وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى (اور وہ خواہش سے نہیں بولتے اور فرمایا فَاَجِرْهُ حَتّٰى يَسْمَعَ كَلٰمَ اللّٰهِ (اسے پناہ دو یہانتک کہ وہ کلام اللہ سنے۔

فائدہ: کشف الاسرار میں ہے کہ قول کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف اس لئے مضاف کیا ہے کہ اس کا تقاضا ہے کہ اس کا مرسل (بھیجنے والا) کوئی اور ہے اور معلوم ہو جائے کہ آپ جو کچھ پڑھتے ہیں وہ اس کے مرسل کا کلام ہے آپ اس کے مبلغ (پہنچانیوالے) ہیں یہ اضافت اختصاصیہ ہے یہ دلالت کرتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کام صرف تبلیغ ہے اور ان کی شان یہ ہے کہ تبلیغ کا کام سرانجام دیں اس میں اختراع نہیں ہوتا۔ (یعنی اپنی طرف سے کوئی بات گھڑی نہیں جاتی۔)

فائدہ: قرآن مجید میں کبھی قول بول کر اس سے قرأۃ مراد لی جاتی ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ" یہانتک کہ جان لیں کہ تم کیا پڑھتے ہو نماز میں۔ (تقولون بمعنی تقرؤن ہے۔) کَرِیْمٍ اللہ تعالیٰ کے ہاں مکرم۔ اس سے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں۔ جیساکہ اس کا بالمقابل "رَسُوْلٍ بِشَاعِرٍ اَوْ كَاهِنٍ" دلالت کرتا ہے۔ کیونکہ یہ ثابت کرنا ہے کہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رسول ہیں شاعر یا کاہن نہیں۔

فائدہ: بعض نے کہاکہ یہاں رسول سے حضرت جبریل علیہ السلام مراد ہیں اب معنی یہ ہواکہ وہ جبریل علیہ السلام کا قول ہے جو آپ اللہ تعالیٰ کے رسول کریم ہیں۔ یہ کلام حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے نہیں جیسے تمہارا گمان ہے یا جیسے تمہارا دعویٰ ہے کہ معاذ اللہ تعالیٰ آپ شاعر یا کاہن ہیں (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

فائدہ: خلاصہ یہ کہ یہاں قرآن پاک کی حقانیت کا اثبات ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ سے ہے یعنی قرآن مجید حقیقۃً اللہ کا کلام ہے اسے اللہ نے لوح محفوظ میں ظاہر فرمایا اور وہ جبریل علیہ السلام کا کلام بھی ہے کہ وہ اسے آسمانوں سے زمین کی طرف لے آئے اور اسے نبی خاتم النبیین (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

کو پڑھ سنایا اور یہ کلام رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا بھی ہے کہ اسے آپ نے مخلوق کے سامنے ظاہر فرما کر ایمان کی دعوت دی اور اسے اپنی نبوت پر حجۃ (دلیل) بنائی۔ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ اور وہ کسی شاعر کی بات نہیں جیسے تم کبھی ایسا گمان کرتے ہو جیسا کہ علامہ کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ابوجہل کہتا تھا کہ معاذ اللہ آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) شاعر ہیں۔ (شعر کا معنیٰ اور تحقیق سورۃ یٰسٓ شریف میں گذری ہے۔) قَلِيلًا مَّا تُؤْمِنُونَ کتنا کم یقین رکھتے ہو یعنی قرآن مجید پر ایمان کم رکھتے ہو ایسے کلام الٰہی اور کلام رسول پر اور آپ کے مرسل من اللہ ہونے پر۔

**فائدہ:** اس قلت سے نفی مراد ہے یہ اس محاورہ سے ہے جو "تمہارے ملنے کو بالکل نہیں آتا تو کہتے ہو" قَلَّمَا تَأْتِينَا تو ہمارے ہاں بہت کم آتا ہے یعنی آتا ہی نہیں (مراد ہوتی ہے)

**فائدہ:** فقیر (صاحب روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے میرے نزدیک یہاں مؤمن کی قلت مراد ہے یعنی تمہارے بہت تھوڑے مؤمن ہیں۔ (اسی طرح اسکے نظائر میں معنیٰ ہوگا۔) وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ اور نہ کسی کاہن کا قول ہے۔ جیسے تم کبھی حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے لئے دعویٰ کرتے ہو۔ حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا عقبہ بن معیط حضور علیہ السلام کو کاہن سمجھتا اور کہتا تھا کہ آپ کاہن ہیں (معاذ اللہ)

**نکتہ:** قول کا تکرار ان کے قرآن مجید کی حقانیت پر اقاویل کا ذبہ کہنے اور رسول صادق کو شاعر و کاہن کہنے کی تردید میں مبالغہ ہے۔

## کاہن کون ہوتا ہے

کاہن وہ ہے جو زمانۂ مستقبل کے حوادثات کی خبریں دے اور اسرار و رموز کی معرفت اور علم غیب کے مطالعہ کا دعویٰ کرے۔ کشف الاسرار میں ہے کہ کاہن وہ ہے جو مدعی ہو کہ اس کے جنات خدام ہیں اس کے پاس ایک قسم وحی لاتے ہیں۔ یاد رہے کہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دنیا میں تشریف لانے سے کہانت ختم ہوگئی بلکہ جنات آسمانی خبروں کے سننے سے منع کیے گئے بلکہ بند کر دیئے گئے۔ امام راغب رحمۃ اللہ علیہ نے المفردات میں فرمایا کہ کاہن وہ ہے جو ایک قسم کے گمان سے زمانۂ ماضی کی مخفی خبریں عراف کی طرح جو محض گمان سے زمانۂ مستقبل کی خبریں دے۔

**مسئلہ:** چونکہ یہ دونوں طریقے محض ایسے گمان پر مبنی ہیں جن میں خطاء و صواب کا احتمال ہے اسی لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے اعراف اور کاہن کے پاس جا کر ان کی خبروں کی تصدیق کی تو اس نے اس سے کفر کیا جو اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل فرمایا۔

**حلِ لُغات** اہل لغت کہتے ہیں کَہَنَ فُلَانٌ کِہَانَۃً بمعنی تَعَاطٰی، فلاں نے کہانت کا پیشہ اختیار کیا - اور جب کہا جائے کہن بمعنی غیب کی خبر دی - تکہن بتکلف کاہن ہونے کا مدعی ہوا -

**اعراف :** اعراف کے متعلق شرح مشارق الانوار میں ہے کہ چوری شدہ مال کی پوشیدہ اور گم شدہ اشیاء کی جگہ کی خبر دینے والا اور کاہن وہ ہے جو زمانہ مستقبل کی خبر دے - الصحاح میں ہے کہ العراف کاہن ہے - قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ کتنا کم نصیحت پاتے ہو - بہت تھوڑی اور تھوڑے وقت میں نصیحت پاتے ہو یعنی بالکل نصیحت حاصل نہیں کرتے ہو - یہی حضرت کاشفی رحمہ اللہ نے معنی لکھا - اور کشف الاسرار میں ہے کہ بہت کم نصیحت حاصل کرتے ہو لیکن اس پر پورے نہیں اترتے ہو -

**حل لغات** تاج المصادر میں ہے کہ التذکر بمعنی یاد کرنا ، یاد دلانا ، نصیحت حاصل کرنا - ذکر ہونا اس کلمہ کا جو پہلے مؤنث تھا -

**فائدہ :** بعض نے کہا کہ ایمان قلیل سے مراد ان کا ایمان اور ان کے نفسوں کا یقین کرنا لیکن زبان سے انکار کرنا - اس میں نفی کا معنیٰ نہیں بعض نے کہا کہ اگر یہاں ایمان سے شرعی ایمان مراد ہے تو پھر تقلیل نفی کی ہے اگر لغوی معنیٰ مراد ہے تو پھر تقلیل کا حقیقی معنیٰ ہے اس لئے کہ وہ قرآن مجید کے بعض احکام کی تو تصدیق کرتے تھے جیسے صلہ رحمی اور ہر طرح خیر و بھلائی اور پاکدامنی وغیرہ لیکن بعض کی تکذیب کرتے تھے جیسے توحید اور حقانیت (اسلام - قرآن) اور مرنے کے بعد اٹھنا وغیرہ وغیرہ ایسے ہی تذکر ، نصیحت حاصل کرنا -

**فائدہ :** بعض نے کہا ایمان کے ذکر میں حضور علیہ السلام سے شاعریت کی نفی اور تذکر سے کاہنیت کی نفی مطلوب ہے - اس لئے کہ قرآن مجید کی شعر سے عدم مشابہت اتنا واضح ہے کہ معاند د سرکش منکر کے سوا کسی کو انکار نہیں اسی لئے اسے شعر کا عذر دے کر ایمان سے انکار کی گنجائش ہی نہیں اسی لئے اس پر توبیخ کی گئی اور ان کے ایمان نہ لانے پر تعجب دلائی گئی بخلاف کہانت کی مشابہت کے کہ اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حالات سے آگاہی حاصل کرنے تک توقف ہے اور قرآن مجید کے معانی سمجھنے پر موقوف رکھا تاکہ وہ اس پر پوری توجہ دیں گے تو انہیں یقین ہو گا کہ یہ کلام کہانت کے خلاف ہے اور ان کے اقوال کے معانی کے بھی خلاف ہے جنہیں وہ اپنی عقل مندی سے بیان کرتے ہیں کیونکہ کاہن وہ ہوتا ہے جو خود کو آنے والے مخفی حالات اور مغیبات کی خبر دینے کا دعویدار ہوتا ہے پھر وہ خبریں کبھی سچی ہو جاتی ہیں لیکن جھوٹی بہت زیادہ - اور وہ اس دھندہ کرنے سے انعام (معاوضہ) کا خواہشمند ہوتا ہے اور صرف اسے بتاتا ہے جو اس کے پاس سائل بن کر آئے - لیکن نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں یہ

جملہ عادات نہیں۔ خلاصہ یہ کہ کاہن وہ ہے جس کے پاس شیطان آکر آسمان کی خبریں القاء کرے اور وہ ان سے سن کر لوگوں کو بتائے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو کلام الٰہی القاء ہوتا ہے اس میں شیاطین کی مذمت ہے پھر ان کا کلام (معاذ اللہ) کیسے القاء شیطانی ہو سکتا ہے۔ کیونکہ شیاطین میں کوئی بھی ایسا نہیں جو اپنی مذمت وعیب نازل کرے بالخصوص اس پر جو ان پر لعنت اور مذمت کرے اور ان کے عیوب بتائے اور ان پر طعن وتشنیع کرے۔ علاوہ ازیں جو کلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوتا ہے اس کے معانی کاہن کے اقوال کے معانی کے خلاف ہیں۔ اسی لئے کاہن تہذیب الاخلاق وتصحیح العقائد اور ان اعمال کی دعوت نہیں دیتا جو مبدأ ومعاد سے متعلق ہیں بخلاف نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آپ مذکورہ بالا امور کی دعوت دیتے ہیں۔ اگر کفارِ مکہ اقوال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف خصوصی توجہ دیں پھر کاہن کے اقوال کو دیکھیں تو پھر وہ کبھی آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو کاہن نہ کہیں۔

**فائدہ:** برہان القرآن میں ہے کہ مَا تُؤْمِنُوْنَ میں شعر کے ذکر کی تخصیص اسلئے کہ جو کہتا ہے کہ قرآن شعر اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شاعر ہیں لیکن قرآن مجید کی آیات میں چھوٹی بڑی کا فرق اور حروف مقاطع کا اختلاف بھی جانتا ہے۔ (اس کے باوجود وہ قرآن کو شعر اور حضور علیہ السلام کو شاعر کہتا ہے) تو پھر وہ کفر کی بیماری میں اور عدم ایمان کے مرض کا مریض ہے۔ اس لئے کہ سب کو معلوم ہے کہ شعر موزوں (وزن دار) اور مقفّٰی (قافیہ والے) کلام کو کہتے ہیں۔ اور قرآن مجید میں ہر دونوں نہیں (پھر قرآن مجید شعر کیسا) ایسا ہی کہانۃ قلیلاً ما تذکرون میں۔ اس لئے کہ تخصیص ہوئی کہ جو کہتا ہے کہ قرآن کہانۃ اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کاہن ہیں (معاذ اللہ) تو وہ کاہنین کی باتوں سے بے خبر ہیں کیونکہ کاہن کا کلام اسجاع (سجع والا) ہوتا ہے جن میں نہ معانی نہ اوضاع کہ جن سے طبائع کو کچھ معلوم ہو سکے اور نہ ہی ان کے کلام میں ذکر اللہ تعالیٰ ہوتا ہے۔ (تو پھر قرآن کہانۃ اور نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیسے کاہن ہو گئے۔) (معاذ اللہ)

**فائدہ:** مولانا ابو السعود الارشاد میں فرماتے ہیں کہ تمہیں یقین ہونا چاہیئے کہ کفار کے غلط الزامات میں توقف وتأمل کی ضرورت ہی نہیں کیونکہ وہ خود بخود غلط اور باطل ہیں۔ یعنی ان کا مذکورہ فرق کی تعلیل کی ضرورت ہی نہیں اور نہ ہی وہ صحیح ہے کیونکہ تذکر میں انابۃ (رجوع الی اللہ) ضروری ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَمَا يَتَذَكَّرُ إِلَّا مَنْ يُنِيبُ" (نہیں نصیحت پاتا مگر وہ جو اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے۔) اور کافر اہل انابۃ سے نہیں اور فرمایا وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّا أُولُوا الْأَلْبَابِ عقل والے ہی نصیحت پاتے ہیں۔ یعنی پاکیزہ عقول اور پاک قلوب والے اور کافران میں سے نہیں تو پھر وہ اہل تذکر بھی نہیں اور اس کا امر مبین (واضح ہونا) تذکر کے منافی نہیں۔ دیکھئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "ءَإِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ

کیا اللہ تعالیٰ کے ساتھ کوئی اور معبود ہے بہت تھوڑا دھیان کرتے ہیں۔ باوجودیکہ اُلوہیۃ کے شواہد ہر اہل بصیرت کے سامنے ظاہر اور ہر باخبر کے ہاں ظاہر ہیں، علاوہ ازیں انہوں نے جو اپنی تقریروں میں فرق بتایا کہ نفی کہانت میں تذکر ضروری ہے کیونکہ کہانت کا معاملہ پوشیدہ ہے بہ نسبت شعر کے۔ (یہ بھی ایک اجنبی امر ہے صحیح علم اللہ تعالیٰ کے ہاں ہے۔

۴۳ تَنْزِيْلٌ نازل کیا ہوا مصدر بمعنی مفعول مبالغہ کے لئے ہے۔ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ رب العالمین کی طرف سے ہے۔ جبریل علیہ السلام کے ذریعہ نازل فرمایا سعادتمندوں کی تربیت اور انہیں خوشخبری دینے کے لئے اور بدبختوں (کافروں) کو ڈرانے کے لئے، جیسے اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پہ فرمایا نَزَلَ بِهِ الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ ۙ عَلٰى قَلْبِكَ لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ ۙ اسے روح امین نے آپ کے قلب پر اتارا تاکہ آپ ڈرانے والوں سے ہوں اور فرمایا وَمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا تاکہ آپ ہوں اہل ایمان کو بشارت دینے والے اور کافروں کو ڈرانے والے۔

۴۴ وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْاَقَاوِيْلِ ۙ (اور اگر وہ ہم پر ایک بات بھی بنا کر کہتے (جیسے شعراء باتیں بنا لیتے ہیں یعنی اگر (حبیب محمد) (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہماری طرف وہ بات منسوب کرتے جو ہم نے نہیں کہی جیسے تمہارا گمان ہے۔ جیسے اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پہ فرمایا " اَمْ يَقُوْلُوْنَ تَقَوَّلَهٗ ۚ بَلْ لَّا يُؤْمِنُوْنَ کیا کافر کہتے ہیں کہ اس نے بات بنائی ہے بلکہ یہ مؤمن نہیں۔

فائدہ: بعض کے ذکر میں اشارہ ہے کہ ان کی تھوڑی سی بات بنائی ہوئی بھی اس مؤاخذہ کے قابل ہے جس کا ذکر آرہا ہے چہ جائیکہ وہ زیادہ باتیں بنالیتے۔

نکتہ: افتراء کو تقول سے تعبیر کرنے میں اشارہ ہے کہ اس کی بناء تکلف ہے کیونکہ وہ قول منقول (اپنی طرف سے گھڑا ہوا ہے۔)

## حلِ لُغات

کشاف میں ہے اَلتَّقَوُّلُ قول گھڑنا کیونکہ (افتعال) میں تکلف ہوتا ہے گھڑنے والے سے اور گھڑے ہوئے اقوال کو اقاویل کہنا ان کی تحقیر مطلوب ہے کیونکہ افعولہ کا صیغہ حقارت بھرے امور میں مستعمل ہوتا ہے اور عجیب وغریب اقوال پر بھی جیسے اعجوبہ ہر وہ شئ جس سے تعجب ہو۔ اضحوکہ ہر وہ جس سے ہنسی آئے۔ گویا اقاویل اقوولہ کی جمع از قول ہے اگرچہ یہ لغت کے ناقلین سے منقول نہیں لیکن اس کا افعولہ کی جمع پر آنا بھی تحقیر کے لئے کافی ہے۔ اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ یہ اقوال کی جمع نہیں کیونکہ اقاویل کیلئے لازم ہے کہ یہ تین سے کم پر مستعمل نہیں ہوتا۔ اس تقریر یہاں اقاویل اقوال کے معنیٰ ہے اسکی جمع نہیں اور ابن الشیخ کے حواشی میں ہے کہ اقاویل اقوال کی جمع ہے اور اقوال قول کی جیسے اناعیم انعام کی جمع ہے اور وہ نعم کی ۴۵ لَاَخَذْنَا مِنْهُ تو ضرور ہم اس سے بدلہ لیتے۔ یہ " بالیمین " سے حال ہے یعنی قوت سے۔ یمین سے قوت مراد ہے۔

حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ کے باب سے ہے کہ اجمال کے

بعد تفصیل لائی گئی ہے۔ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ پھر ان کی رگ دل کاٹ دیتے۔

**حل لغات** الوتین بمعنی نیاط القلب یعنی دل کی رگ گردن توڑ کر کاٹ دیتے۔ نیاط گاڑھی رگ جس کا رنگ سفید ہے نلی کی طرح اسی سے قلب معلق ہے کہ اگر وہ رگ کٹ جائے تو فوراً موت واقع ہو جاتی ہے۔ المفردات میں ہے کہ الوتین ایک رگ ہے جو جگر کو سیراب کرتی ہے جب وہ کٹ جائے تو فوراً موت واقع ہو جاتی ہے۔

نکتہ: لاہلکنا ولضربنا نہیں فرمایا تاکہ معلوم ہو کہ جب بادشاہ کسی پر ناراض ہوتے ہیں تو اسے اسی طرح بری موت مارتے ہیں کہ اسے سیدھے ہاتھ قتل کرتے اور سامنے کھڑا کر کے تلوار مارتے اور گردن اڑاتے ہیں اگر کوئی چاہے کہ اسکی گردن پر ضرب واقع ہو تو اسے بائیں ہاتھ سے پکڑتے ہیں اگر چاہے کہ اس کی گردن کے اگلے حصہ سے اسے مارا جائے تو اسے سیدھے ہاتھ سے پکڑتے ہیں۔ اور سامنے کھڑے ہو کر اس کی گردن اڑا لیتے ہیں بندھے ہوئے انسان پر یہ بہت گراں ہوتا ہے کہ آنکھوں سے دیکھ رہا ہوتا ہے کہ اب یہ تلوار مجھے کاٹے گی۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے اسے الاخذ بالیمین سے تعبیر فرمایا ہے۔

المفردات میں ہے کہ "لاخذنا منہ بالیمین" بمعنی ہم اسے منع اور دفع کرتے۔ اسی لئے الاخذ بالیمین سے تعبیر کیا گیا ہے۔ جیسے کہا جاتا ہے "خذ بیمین فلان" بعض نے کہا "الیمین بمعنی القوة" ہے یعنی ہم اس سے بدلہ لیتے اپنی قوت و قدرت سے بعض نے کہا یہاں مراد ہے کہ ہم اس سے بولنے کی قوت و قدرت سلب کر لیتے۔ اور باء صلہ کی یعنی زائدہ ہے اور قوت کو یمین سے اس لئے تعبیر کیا گیا ہے کہ قوت کا تعلق دائیں جانب میں ہے یہ محل کا ذکر کر کے حال مراد لینے یا ملزوم کا ذکر کر کے لازم مراد لینے کے قبیل سے ہے۔ فَمَا مِنْكُمْ تو تم میں اے لوگو مِنْ اَحَدٍ عَنْهُ کوئی ایک اس سے (قتل یا مقتول سے) یہ حاجزین (بچانے والا نہ ہوتا) کے متعلق ہے۔ حَاجِزِيْنَ بمعنی دافعین، یہ احد کی صفت ہے کیونکہ وہ عام ہے اسی لئے کہ نفی کے سیاق میں واقع ہے۔ جیسے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حدیث شریف میں ہے۔ "لم تحل الغنائم لاحد اسود الناس غیرنا" تمام لوگوں کے لئے غنیمتیں حلال نہیں ہمارے سوا۔ اور احد محلاً مرفوع مبتدا ہے۔ اور مِنْ زائد نفی کی تاکید کے لئے اور منکم اسکی خبر ہے اب معنی یہ ہوا کہ تم میں قوم کا کوئی فرد نہیں جو مقتول سے دفع کر سکے یا اسے قتل اور ہلاکت سے بچا سکے۔ ہلاکت اور قتل کا مفہوم ثم لقطعنا منہ الوتین سے حاصل ہوا۔ یعنی تم میں کوئی بھی بچانے اور دفع کرنے کی قدرت نہیں رکھتا۔

**فائدہ نحویہ:** مذکورہ تقریر نحوی بنوتمیم کے قاعدہ واصل پر ہے کہ وہ مبتدا و خبر ما کے داخلہ کے قائل نہیں۔ اور کبھی حاجزین کو ما کی خبر بنایا جاتا ہے۔ لغت حجازیہ پر امید ہے یہی اولیٰ ہے اس مذہب پر ما مشابہ بلیس ہے۔

من احد نا کا اسم اور حاجزین منصوب اسکی خبر اور منکم حال مقدم ہے کیونکہ یہ دراصل احد کی صفت ہے (تقدیم سے حال بنانا پڑا) خلاصہ یہ اس میں تنبیہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر از خود کوئی شئے بڑھاتے یا گھٹاتے، کتاب اللہ میں تبدیلی کے ارادہ سے یا اپنے طور کوئی بات کہتے اس کے سوا جو آپ پر وحی آئی ہے تو اللہ تعالےٰ عقاب میں مبتلا فرماتا حالانکہ آپ اللہ کے ہاں مکرم ترین ہیں تو پھر دوسروں کے متعلق تمہارا کیا خیال ہے جو قصداً کتاب اللہ میں تغیر کرتا یا از خود کوئی بات کہتا ہے جیسے (اس کی تحریف سے) کئی فرقے گمراہ ہوتے۔

۴۷ وَاِنَّهٗ اور بے شک وہ قرآن "لَتَذْكِرَةٌ" البتہ پند ونصیحت ہے۔ لِّلْمُتَّقِيْنَ پرہیزگاروں کے لئے، جو شرک اور حب دنیا سے بچتا ہے تو وہ اس قرآن سے نصیحت پاتا اور نفع اٹھاتا ہے بخلاف مشرک اور اس کے دنیا کی طرف مائل اور جس پر اسکی محبت کا غلبہ ہے تو وہ قرآن مجید کو جھٹلاتا ہے اور نفع بھی حاصل نہیں کرتا۔

**حل لغات** تاج المصادر میں ہے "التذکیر والتذکرہ" یاد دلانا اور حرف کو مذکر بنانا۔ اسی سے حدیث شریف ہے "فذکروہ ای فاجلوہ" اسے نصیحت کرو یعنی اسکی بزرگی بڑھاؤ۔ اسی لئے نصیحت سے اس کی بزرگی میں اضافہ کرنا ہوتا ہے ۴۸ وَاِنَّا لَنَعْلَمُ اَنَّ مِنْكُمْ مُّكَذِّبِيْنَ ط اور بیشک ہم جانتے ہیں کہ بعض تم میں جھٹلانے والے ہیں یعنی اے لوگو کچھ تم میں ایسے ہیں جو قرآن کی تکذیب کرتے ہیں ہم انہیں ان کی تکذیب کی وجہ سے سزا دیں گے۔

فائدہ: حضرت مالک رحمہ اللہ نے فرمایا اس امت پر اس آیت سے سخت تر وعید شدید اور کوئی آیت نہیں

**تفسیر صوفیانہ** آیت میں اشارہ ہے کہ بعض لوگ الہام کے مکذبین بھی ہیں وہ بھی وحی کے مکذبین میں داخل ہیں۔ کیونکہ ہر دونوں (الہام ووحی) من اللہ ہیں لیکن اہل حجاب نور الہام کو اندھے کی طرح نہیں دیکھتے اسی لئے وہ کیسے الہام کا اقرار کر سکتے ہیں۔

**تفسیر عالمانہ** ۴۹ وَاِنَّهٗ اور بے شک وہ قرآن لَحَسْرَةٌ حسرت ہے۔ قیامت میں ندامت کا موجب ہے عَلَى الْكٰفِرِيْنَ کافرین پر یعنی قرآن کے مکذبین پر جب وہ اس کے مصدقین اور اہل ایمان کے ثواب کا مشاہدہ کریں گے اور دنیا میں بھی انہیں اہل ایمان و اہل تصدیق القرآن پر حسرت ہوتی ہے جب ان کی دولت کو دیکھتے ہیں اور یہ بھی جائز ہے کہ ضمیر تکذیب کی طرف راجع ہو جو مکذبین میں ہے۔

۵۰ وَاِنَّهٗ اور بیشک وہ قرآن لَحَقُّ الْيَقِيْنِ بیشک یقینی حق ہے۔ وہ یقین کہ جسمیں کسی قسم کا شک نہ ہو۔

فائدہ: حق و یقین دونوں کا ایک معنی ہے۔ ان کے ایک کا دوسرے کی طرف مضاف ہونا اضافۃ الشئ الی نفسہ لازم آتا ہے جیسے حب الحصید۔ لیکن چونکہ اس سے تاکید مطلوب ہے اس لئے ایسی اضافت جائز ہے کیونکہ

وہ حق وہ ہے جو ایسا ثابت ہو کہ اسکی طرف شک کو راہ نہیں ایسے یقین

**حل لغات** المفردات میں ہے کہ یقین علم کی صفت ہے۔ اس کا درجہ معرفت و درایۃ اور ان کے بھنوں کے زائد ہوتا ہے۔ کہا جاتا ہے علم الیقین، عین الیقین، حق الیقین۔ ان کے درمیان بھی فرق ہے جو اسی کتاب (تفسیر ا کے نمبر ہیں) مذکور ہے۔ شرح الفصوص میں ہے سے سورۃ الواقعہ کے آخر میں ہم نے بیان کیا (وہاں دیکھ لیں)

**فائدہ :** امام فخر الدین رازی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اس کا معنیٰ حق یقین ہے یعنی ایسا حق کہ اس میں بطلان نہیں اور ایسا یقین کہ اس میں شک نہیں پھر ان دونوں وصفوں (حق، یقین) کو ایک دوسرے کیطرف تاکید کے لئے مضاف کیا جاتا ہے۔

**فائدہ :** زمخشری نے کہا یقین کے لئے حق الیقین کہا جاتا ہے مثلاً کسی عالم کو تم کہتے ہو " العالم حق العالم اور جد العالم، اس سے تمہاری مراد ہے کہ وہ خلاصۂ عالم ہے اور اس کی حقیقت کہ اس میں کسی دیگر شئی کی ملاوٹ نہیں

**تقریر حاضر و ناظر :** حضرت جنید بغدادی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حق الیقین وہ جو بندے کو معرفت بالحق متحقق ہوں کہ غیوب کا مرئیات (عام نظر آنے والی اشیاء) کی طرح عینی مشاہدہ کرے اور مغیبات کا احکام سنائے اور سچائی سے خبر دے۔

**صدیق اکبر کا عقیدہ حاضر و ناظر :** حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مشاہدہ (حاضر و ناظر) کی خبر دی جب آپ نے ان سے پوچھا کہ " مَا اَبْقَیْتَ لِنَفْسِکَ " آپ اپنے لئے کیا چھوڑ آئے ہیں عرض کی " اللہ و رسولہ " اللہ و رسول (جل جلالہ وصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے تحقق بالحق والانقطاع عن کل ماسوا اللہ اور آپ کے ساتھ وقوف کے صدق کی خبر دی، صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے اس جواب پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی اس کی کیفیت کا سوال نہ کیا کہ اللہ و رسول (جل جلالہ وصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) تمہارے گھر میں کیسے وہ اسی لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے صدق کا عرفان اور اس کے انتہائی مقام پہ فائز المرام ہونے کا علم تھا[1]

**حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ کا قصہ :** حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا " کَیْفَ اَصْبَحْتَ " صبح کیسی ہوئی عرض کی اَصْبَحْتُ مُؤْمِنًا حَقًّا مومن حق ہو کر صبح کی۔

**فائدہ :** اس میں حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ نے اپنے ایمان کی حقیقت کی خبر دی اور حضور سرور عالم صلی اللہ

---

[1] : حاضر و ناظر کی حقیقت کے منکرین عبرت حاصل کریں اگر ضد اور تعصب کا مرض دل میں نہ ہو۔ اویسی غفرلہٗ

علیہ وآلہ وسلم نے بھی اسی لئے سوال کیا کہ وہ اپنے میں ایک عظیم دعویٰ کے مدعی تھے ۔ (جس کی تفصیل فقیر اویسی غفرلہ نے (صدائے نوی شرح مثنوی) میں عرض کی ہے)، جب انہوں نے اس کی خبر دی تو حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مزید کچھ نہ فرمایا بس یہ فرمایا کہ تو نے معرفت حاصل کر لی اسی پر ثابت قدم رہو۔ یعنی تم نے حقیقت ایمان کا راستہ معلوم کر لیا ہے اب اس راستہ کو نہ چھوڑنا یہانتک کہ منزل مقصود تک پہنچ جاؤ۔ اور سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا حال مستور تھا یہانتک کہ اس کی تفصیل پوچھی گئی اور واضح کر دیا گیا اگرچہ آپ جانتے تھے کہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ اپنے دعویٰ میں سچے ہیں اور یہی مقام حق الیقین تھا۔

**فائدہ:** یقین اس علم کا نام ہے کہ اس میں التباس نام تک نہ ہو۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ رب العزۃ جل جلالہ کا علم یقین سے موصوف نہیں ہوتا۔ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ، تو اے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تم اپنے عظمت والے رب اللہ تعالیٰ کی پاکی بیان کرو یعنی اسکی تسبیح کرو اس کے عظیم اسم کے ساتھ مثلاً "سبحان اللہ" اس کے لئے پاکی اس سے کہ وہ بناوٹی بات پر راضی ہو اور شکر ہے اس پر کہ اس نے دمی سے نوازا۔ سبح کا مفعول محذوف ہے اور باسم ربک کی باء استعانت کی ہے جیسے "ضربتہ بالسوط" میں نے اسے ڈنڈے سے مارا، حرف کے واسطے سے یہ دوسرا مفعول بحذف المضاف ہے۔ "العظیم" اسم کی صفت ہے۔ ہوسکتا ہے یہ ربک کی صفت ہو۔ اس کی تائید حدیث شریف سے ہوتی ہے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو آپ نے فرمایا کہ اسے اپنے رکوع میں پڑھا کرو۔ اسی پر علماء کی جماعت کا التزام ہے۔ (فتح الرحمٰن)

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ اس کی تنزیہ و تقدیس عین تشبیہ میں تیرے رب کے نام کی یعنی تیرے رب کے مسمّٰی کی کیونکہ اہل ذوق و ارباب الحق (صوفیہ کرام) کے نزدیک اسم مسمّٰی کا عین ہے (علم کلام والوں کے نزدیک عین ولا غیر شرح عقائد) (اویسی غفرلہ)

حضرت القاشانی قدس سرہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ منزہ و مقدس ہے غیر کے شائبہ سے اس لئے اپنی تنزیہ و تقدیس شائبہ غیر سے بیان فرمائی ساتھ اس کے جو اس کا منزّہ و مقدّس ہے۔ غیر کے شائبہ سے۔ اسم اعظم ہے جو تمام اسما کو حاوی ہے کہ تیرے شہود میں نفس و قلب سے تلوین ظاہر نہ ہو ورنہ رویۃ انینیۃ یا انانیت سے محجوب ہو جاؤ یا کم از کم مشبّہ (اللہ کو تشبیہ دینے والا) ہو جاؤ گے۔ مسبح (تسبیح کہنے والا) نہیں ہو گے۔

**حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے کا ایک سبب** حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن میں مکہ سے اس ارادہ پر نکلا کہ آپ کو اذیت پہنچاؤں گا (معاذ اللہ) لیکن آپ مجھ سے پہلے مسجد الحرام میں تشریف لے گئے میں بھی آپ کے پیچھے پیچھے آ رہا تھا آپ نے

مسجد میں پہنچتے ہی نماز کی نیت باندھ لی میں پہنچا تو آپ نماز میں سورۃ الحاقہ پڑھ رہے تھے جب میں نے قرآن مجید کی روانی کو سنا تو دل میں خیال کیا کہ یہ شاعر ہی تو ہیں جیسے قریش کا الزام ہے لیکن جب آپ نے پڑھا: انه لقول رسول کریم وما ھو بقول شاعر قلیلا ما تؤمنون ولا بقول کاھن قلیلا تذکرون تنزیل من رب العالمین۔ یہ رسول کریم کا قول ہے شاعر کا قول نہیں بہت کم ایمان لاتے ہو اور نہ یہ کاہن کا قول ہے بہت کم نصیحت حاصل کرتے ہو یہاں تک کہ آپ نے سورۃ الحاقہ ختم فرمائی تو میرا دل آپ کی اس سورۃ کی قرات سے متاثر ہوا اور اسلام کے قبول کرنے کا گویا ایک سبب یہ بھی ہوا۔

**فراغت صاحب روح البیان قدس سرہٗ** صاحب روح البیان قدس سرہٗ نے فرمایا کہ میں نے اس سورۃ الحاقہ کی تفسیر سے اللہ کی مدد سے ۱۱ رمضان المبارک ۱۱۱۶ھ میں فراغت پائی۔ الحمد للہ وبرکتہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فقیر اُویسی غفرلہٗ نے اس سورۃ الحاقہ کی تفسیر کے ترجمہ سے ۲۷ ربیع الآخر ۱۴۰۹ھ ۸ دسمبر ۱۹۸۸ء بروز جمعرات شام ساڑھے چار بجے کو فراغت پائی۔

وصلی اللہ علیٰ حبیبہ الکریم وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ اجمعین ٥

الفقیر القادری ابوالصالح محمد فیض احمد اُویسی رضوی غفرلہٗ

بہاولپور (پاکستان)

# سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ

| اٰيَاتُهَا ۴۴ | (۷۰) سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ (۷۹) | رُكُوْعَاتُهَا ۲ |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ۙ﴿۱﴾ لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ ۙ﴿۲﴾
مِّنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ ؕ﴿۳﴾ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِىْ يَوْمٍ
كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ ۚ﴿۴﴾ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ﴿۵﴾
اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا ۙ﴿۶﴾ وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا ؕ﴿۷﴾ يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ۙ﴿۸﴾
وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ۙ﴿۹﴾ وَلَا يَسْئَلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا ۚۖ﴿۱۰﴾ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ ؕ
يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِىْ مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍۭ بِبَنِيْهِ ۙ﴿۱۱﴾ وَصَاحِبَتِهٖ
وَاَخِيْهِ ۙ﴿۱۲﴾ وَفَصِيْلَتِهِ الَّتِىْ تُـْٔوِيْهِ ۙ﴿۱۳﴾ وَمَنْ فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۙ
ثُمَّ يُنْجِيْهِ ۙ﴿۱۴﴾ كَلَّا ؕ اِنَّهَا لَظٰى ۙ﴿۱۵﴾ نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰى ۚۖ﴿۱۶﴾ تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ
وَتَوَلّٰى ۙ﴿۱۷﴾ وَجَمَعَ فَاَوْعٰى ﴿۱۸﴾ اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا ۙ﴿۱۹﴾ اِذَا مَسَّهُ
الشَّرُّ جَزُوْعًا ۙ﴿۲۰﴾ وَّاِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا ۙ﴿۲۱﴾ اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ ۙ﴿۲۲﴾ الَّذِيْنَ
هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَآئِمُوْنَ ۙ﴿۲۳﴾ وَالَّذِيْنَ فِىْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ ۙ﴿۲۴﴾
لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۙ﴿۲۵﴾ وَالَّذِيْنَ يُصَدِّقُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ۙ﴿۲۶﴾
وَالَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ عَذَابِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ۚ﴿۲۷﴾ اِنَّ عَذَابَ

رَبِّهِمْ غَيْرُ مَأْمُوْنٍ ﴿۲۸﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ﴿۲۹﴾ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ﴿۳۰﴾ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ﴿۳۲﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِشَهٰدٰتِهِمْ قَآئِمُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿۳۴﴾ اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ ﴿۳۵﴾

سورۃ المعارج کی چوالیس آیات مکیہ ہیں اور اس کے ۲ رکوع ہیں

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔ ترجمہ: ایک مانگنے والا وہ عذاب مانگتا ہے[۱] جو کافروں پر ہونے والا ہے اس کا کوئی ٹالنے والا نہیں[۲]۔ وہ ہوگا اللہ کی طرف سے جو بلندیوں کا مالک ہے[۳] ملائکہ اور جبریل اس کی بارگاہ کی طرف عروج کرتے ہیں وہ عذاب اس دن ہوگا جس کی مقدار پچاس ہزار برس ہے[۴] تو تم اچھی طرح صبر کرو[۵] وہ اسے دور سمجھ رہے ہیں[۶] اور ہم اسے نزدیک دیکھ رہے ہیں[۷] جس دن آسمان ہوگا جیسی گلی چاندی[۸] اور پہاڑ ایسے ہلکے ہوجائیں گے جیسے اون[۹] اور کوئی دوست کسی دوست کی بات نہ پوچھے گا[۱۰] ہوں گے انہیں دیکھتے ہوئے مجرم آرزو کرے گا کاش اس دن کے عذاب سے[۱۱] چھٹنے کے بدلے میں دیدے اپنے بیٹے اور اپنی جورو اور اپنا بھائی[۱۲] اور اپنا کنبہ جس میں اس کی جگہ ہے[۱۳] اور جتنے زمین میں ہیں سب پھر یہ بدلہ دینا اسے بچالے ہرگز نہیں[۱۴] وہ تو بھڑکتی آگ ہے[۱۵] کھال اتار لینے والی بلا رہی ہے[۱۶] اس کو جس نے پیٹھ دی اور منہ پھیرا[۱۷] اور جوڑ کر سینت رکھا[۱۸] بے شک آدمی بنایا گیا ہے بے صبرا[۱۹] حریص جب اسے برائی پہنچے تو وہ سخت گھبرانے والا[۲۰] اور جب بھلائی پہنچے تو روک رکھنے والا[۲۱] مگر نمازی[۲۲] جو اپنی نماز کے پابند ہیں[۲۳] اور وہ جن کے مال میں ایک معلوم حق ہے[۲۴] اس کے لئے جو مانگے اور جو مانگ بھی نہ سکے تو محروم رہا[۲۵] اور وہ جو انصاف کا دن سچ جانتے ہیں[۲۶] اور وہ جو اپنے رب کے عذاب سے ڈر رہے ہیں[۲۷] بیشک ان کے رب کا عذاب نڈر ہونے کی چیز نہیں[۲۸] اور وہ جو اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرتے ہیں[۲۹] مگر اپنی بیبیوں یا اپنے ہاتھ کے مال کنیزوں سے کہ ان پر کچھ ملامت نہیں[۳۰] تو جو ان دو کے سوا اور چاہے وہی حد سے بڑھنے والے ہیں[۳۱] اور وہ جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد کی حفاظت کرتے ہیں[۳۲] اور وہ جو اپنی گواہیوں پر قائم ہیں[۳۳] اور وہ جو اپنی نماز کی حفاظت کرتے ہیں[۳۴] یہ ہیں جن کا باغوں میں اعزاز ہوگا[۳۵]

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ‏ اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے ۔

**تفسیر عالمانہ** ⓵ سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ایک سائل وہ عذاب مانگتا ہے جو واقع ہونے والا ہے ۔

**حل لغات** اسوال بمعنی الدعا والطلب سے کہا جاتا ہے ۔ دعا بکذا واستدعاو طلبہ (اسے بلایا اس سے مانگا۔ اسی سے قول ہے باری تعالیٰ کا یدعون فیھا بکل فاکھۃ یعنی جنت ہر میوہ طلب کریں گے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ ایک سائل نے مانگا وہ عذاب جو لامحالہ نازل ہونے والا ہے وہ مانگے یا نہ مانگے یعنی اسے اس کی طلب و استدعا ہو یا نہ ہو۔

**فائدہ:** لسان عرب کے توسعات سے عام ہے نظیر کو نظیر اور نقیض کو نقیض پر محمول کرنا سائل کا باء سے متعدی ہونا حمل النظیر علی النظیر کے قبیل سے ہے کیونکہ سائل دعا کا نظیر ہے اور وہ باء سے متعدی ہوتا ہے یہ تضمین سے متعدی ہونے کے قبیل سے نہیں یعنی یہ نہ کہا جائے کہ سائل دعا کے معنیٰ کو متضمن ہے اسی لئے اسی کی طرح باء سے متعدی ہوا ہے یہ زمخشری کا گمان ہے حالانکہ اسی نے تضمین کے فوائد میں (سورۃ النحل کی تفسیر میں) لکھا کہ تضمین کا معنیٰ دونوں معنوں کا مجموعہ عطا کرنا اور دعا و سائل کے جمع کرنے میں کوئی فائدہ نہیں اس لئے کہ ان کا دستور ہے کہ ان میں کسی ایک کا ذکر دوسرے سے مستغنی کر دیتا ہے ۔

**سائل کون تھا:** اس کا سائل نضر بن الحارث از بنو عبد الدار تھا جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے اور جمہور نے بھی اسے اختیار فرمایا ہے اس نے استہزاً و انکاراً کہا۔
اَللّٰھُمَّ اِنۡ کَانَ ھٰذَا ھُوَ الۡحَقَّ فَاَمۡطِرۡ عَلَیۡنَا حِجَارَۃً مِّنَ السَّمَآءِ اَوِ ائۡتِنَا بِعَذَابٍ اَلِیۡمٍ ۝
اے اللہ اگر یہ حق ہے تو ہم پر آسمان سے پتھر برسا یا ہمارے ہاں دردناک عذاب لے آ۔

**نکتہ** آیت میں صیغہ ماضی (یعنی واقع ہے یَقُوۡعُ ہونا تھا) اس کے وقوع پر تحقق پر دلالت کے لئے ہے یا دنیا میں اور وہ یوم بدر کے دن کا عذاب ہے کہ اسی جنگ میں نضر بن الحارث بری طرح مارا گیا یا اس سے عذاب آخرت مراد ہے یعنی جہنم ۔

**حکایت** حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اہل سبا کے کسی ایک سے کہا کہ تمہاری قوم کتنی جاہل تھی کہ ایک عورت کو مملکت کا سربراہ بنایا اس نے کہا جناب آپ کی قوم میری قوم سے بہاہل تر ہے ۔ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دعوت کے جواب میں کہا ان کان ھذا ھوالحق فامطر علینا حجارۃ من السَّمَاءِ اگر یہ حق ہے تو ہم پر آسمان سے پتھر برسا ۔ یوں کہدیتے ان کان ھذا ھوالحق فاھدنا ۔ اگر یہ حق ہے تو اللہ تعالیٰ ہمیں ہدایت نصیب فرما ۔ تو حضور علیہ الصلوۃ

والسلام اس وقت دعا کرتے تو قوم کو ہدایت نصیب ہو جاتی۔

**فائدہ** بعض نے کہا کہ سائل سے خود حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں کیونکہ آپ نے کافروں کے تقاضا پر ان کے لئے جلدی کا عذاب مانگا اور فرمایا یا اللہ ان کی سخت گرفت فرما اور انہیں اسی طرح قحط میں مبتلا فرما جیسے یوسف علیہ السلام کے زمانہ کا قحط تھا اور سَأَلَ سائل ان کے قول کی حکایت ہے کہ انہوں نے ایک مخصوص سوال (مذکور) کیا یہ اسی طرح ہے جیسے دوسرے مقام میں ہے۔ یسئلونك عن الساعة (آپ سے قیامت کے متعلق سوال کرتے ہیں۔ اور فرمایا متی هذا الوعد (یہ وعدہ کب ہے) وغیرہ کیونکہ معہود وہی عذاب ہے جو کافروں پر واقع ہو گا نہ وہ جو نضر بن حارث نے مانگا تھا۔ اس تقریر پر سوال کا مطلب یہاں تفتیش اور استفسار ہے کیونکہ کافروں کا سوال حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے اصحاب رضی اللہ عنہم سے ہمیشہ سوال بطور انکار و استہزاً ہوتا تھا۔ مثلاً عذاب واقع ہو گا یا نہ کن لوگوں پر واقع ہو گا کب واقع ہو گا وغیرہ وغیرہ با بمعنی من ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے ارشاد گرامی فاسئل به خبیراً (اس کے متعلق خبیر سے سوال کر) میں با بمعنی عن ہے ای فاسئل عنه کیونکہ حروف عاملہ ایک دوسرے کے قائمقام آیا کرتے ہیں اسمیں علما کا اتفاق ہے۔

**فائدہ** امام واحدی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ بعذاب میں با زائدہ تاکید کے لئے ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے ارشاد گرامی وهزی الیك بجذع النخل (کھجور کے تنے کو کھینچئے) میں یعنی بعذاب عذاباً واقعا کے معنیٰ میں ہے۔ جیسے تم کہتے ہو سالته الشیئ و سالته عن الشیئ۔ میں نے اس سے شے کا سوال کیا ان ہر دونوں کا ایک معنیٰ ہے۔

③ لِلْكَافِرِينَ ۔ کافروں پر۔ یہاں لام بمعنیٰ علیٰ ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے ارشاد گرامی وان اسأتم فلها (اگر برائی کرو گے تم ان پر یعنی نفسوں پر) میں لام بمعنیٰ علیٰ ہے یا لام بمعنی با ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے ارشاد گرامی وما امروا الا لیعبدو الله (اور صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت کا حکم دیئے گئے) میں لیعبدوا بمعنیٰ بان یعبدوا ہے یا لام اپنے معنیٰ پر ہے اب معنیٰ ہو گا کہ ان کے کفر کی وجہ سے ان پر عذاب واقع ہو گا بر بنا تقدیر اس کے متعلق وَاقِعٌ ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** بعض عارفین نے فرمایا کہ یہی حال ہے دنیا کی خواہشات اور ان غلط گمان والوں کا جو یہ سمجھتے ہیں کہ ہم جتنا جرائم و معاصی کرتے چلے جائیں ہم پر عذاب نہ ہو گا۔

**تفسیر عالمانہ** لَيْسَ لَهُ اس عذاب کے لئے کوئی نہیں دَافِعٌ ③ مِنَ اللهِ اللہ تعالیٰ سے بچانے والا جب وقت آگیا اور اس حکمت نے اس کے وقوع کو واجب کیا۔ ذِي الْمَعَارِجِ وہ بلندیوں کا مالک ہے یہ اللہ کی صفت ہے کیونکہ اسمائے مضافہ سے ہے جیسے فالق الاصباح وجاعل الليل

بسکنا (وغیرہ وغیرہ)

**حل لغات** المعارج معرج (بفتح المیم) کی جمع ہے یہاں بمعنی مصدر ہے یعنی جانے صعود (چڑھنا) امام راغب رحمہ اللہ نے فرمایا العروج بمعنی اوپر کو جانا المعارج بمعنی المصاعد بمعنی ہوا بلند درجوں کا مالک۔ اس سے نہ افلاک جو ترتیب دار ایک دوسرے کے اوپر یعنی سات آسمان۔ کرسی۔ عرش مراد ہیں۔

④ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ ملائکہ عروج کرتے ہیں وہ ملائکہ جو عروج ونزول پر مامور ہیں نہ ان کے غیر جو نگران وغیرہ ہیں کیونکہ بعض ملائکہ وہ ہیں جو آسمانوں سے ہرگز نہیں اترتے اور بعض وہ ہیں جو زمین سے آسمان کی طرف ہرگز عروج نہیں کرتے وَالرُّوْحُ اور روح یعنی جبریل علیہ السلام ان کا علیحدہ ذکر ان کے ممتاز اور افضل ہونے کی وجہ سے ہے جیسے دوسری جگہ فرمایا تنزل الملائکۃ والروح (ملائکہ اور روح یعنی جبریل علیہ السلام اترتے ہیں) جبریل علیہ السلام نزول کے ملائکہ میں بھی مذکور ہوئے اور عروج والوں میں بھی (الیہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ کی طرف یعنی امر کے سقوط کی جگہ سے عرش کی طرف اور اس طرف جہاں اللہ کی جانب سے ان پر اوامر کو نزول ہوتا ہے یہ ایسے ہے جیسے ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا - انی ذاھب إلیٰ ربی میں اپنے رب کی بارگاہ کی طرف جاؤں گا یعنی اس جگہ پر جس طرف مجھے جانے کا حکم ہے اس معنیٰ پر عرش کی طرف عروج اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کیا گیا کیونکہ عرش صفت رحمانیہ کی جلوہ گاہ ہے اور اسی سے ہی اللہ تعالیٰ کے احکام کی ابتداء ہوتی ہے یا معنیٰ ہے کہ جہاں اللہ تعالیٰ چاہتا ہے بنو آدم کے اعمال کو ملائکہ زمین سے لے کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پہنچاتے ہیں اور روح بھی اس معنی پر الیہ کی ضمیر سے مراد مشہد (حاضری کی جگہ) مراد ہوگی (فِیْ یَوْمٍ) اس دن میں "الیٰ کی طرح اس کا متعلق بھی تعرج ہے كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ (اس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے) وہ پچاس ہزار جو لوگوں کی گنتی کے مطابق ہے جیسے اللہ نے اسے دوسری جگہ پہ تصریح فرمائی کہ" فی یوم کان مقدارہ الف سنۃ مما تعدون (ایک دن میں جس کی مقدار ایک ہزار سال ہے اس سے جو تم شمار کرتے ہو۔ خمسین کان کی خبر ہے یہ تشبیہ بلیغ کے قبیل سے ہے یہ دراصل کمقدار مدۃ خمسین الف سنۃ تھا (یعنی پچاس ہزار سال کی مدت کی مقدار کی طرح)۔

**خمسین الف سنۃ کی تحقیق بلیغ** اس مقدار کو سمجھنے سے پہلے ایک تمہید کی تقدیم ضروری ہے (۱) بروج ۱۲ ہیں جیسے اس شعر میں ہے ؎

چوں حمل چوں ثور چوں جوزا و سرطان و اسد
سنبلہ میزان و عقرب قوس و جدی و دلو و حوت

جیسے (۱) حمل (۲) ثور (۳) جوزا (۴) سرطان (۵) اسد (۶) سنبلہ (۷) میزان (۸) عقرب [illegible] جدی (۱۱) دلو (۱۲) حوت۔

(۲) دولت عرشیہ کا مبدا میزان سے ہے پھر اس سے حوت کی طرف اللہ تعالیٰ نے اسمیں ارواح سماویہ و صور اصلیہ کلیہ تعلیہ عرش کے جوف میں پیدا فرمائے۔

(۳) ہر برج کے لئے ایک مخصوص یوم ہے۔

(۴) بروج ستہ (۱) میزان (۲) عقرب (۳) قوس (۴) جدی (۵) دلو (۶) حوت کی مدت اکیس ہزار سال ہے۔

(۵) حمل سے برج سنبلہ تک کا حکم پچاس ہزار سال ہے۔

(۶) سنبلہ کے دور کی مدت سات ہزار اور آخرت میں ہوگا۔

(۷) دور سنبلہ کے اوّل میں بموجب الٰہی جو بذریعہ وحی حکم ہوا تو اس وقت نوع انسانی کا ظہور ہوا اور ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ساتویں ہزار سال کے آخری ہزار میں مبعوث ہوئے۔

(۸) اجزائے برزخیہ جو احکام دور سنبلہ اور دور میزان درمیان میں ہیں وہ آخرت سے مخصوص ہیں۔

(۹) جب بارہ بروج کا دور مکمل ہوگا تو میزان (برج) کی طرف حکم منتقل ہوگا اور وہ قیامت کبریٰ کا زمانہ ہے۔

(۱۰) ہم (امت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے ایک پلڑا ہزار کا جو دنیا کا ہے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دولت میں لیا ہے دوسرا پلڑا آخرت اور حشر کے لئے گویا ہم نے میزان ثانی کے ہزار اوّل کا نصف حصّہ ہمیں اس دنیا میں ملا اور اس کا دوسرا نصف آخرت کے لئے ہے اسی لئے اخبار قیامت کے قیام کے لئے اور دنیا کا آخری حصّہ صرف پندرہ سو سال ہے۔ بعض علمآ کے نزدیک گویا میزان ثانی کے الف ثانی کا نصف اوّل دنیا میں ہے اسی لئے بعض علمائے شرع نے فرمایا کہ دنیا پندرہ سو سال سے آگے متجاوز نہ ہوگی[۱] لیکن یہ ان کا تخمینہ صحیح نظر نہیں آتا) کیونکہ اب ہم پندرھویں صدی میں گذر رہے ہیں اور جو علامات حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قیامت کے متعلق بتائے ان کا ابھی آغاز ہو رہا ہے اور ان کو پورا ہوتے ہوتے صدیاں گذرینگی بات وہی قرین قیاس صحیح معلوم ہوتی ہے جو سیدنا حضرت ابن العربی قدس سرہ نے بتائی (والعلم عند اللہ) اضافہ اُویسی؛

(۱۱) نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت مبارکہ زمانہ دنیا کے امتزاج باآخرت میں ہوئی ہے اس ابتدائی روشنی کی طرح جو نہار شرعی کے آغاز میں ہوتی ہے اس کے بعد طلوع شمس تک وقت کھلکر سامنے آجاتا ہے یہ زمانہ مبعث النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الیٰ قیام الساعۃ کو اسی طرح سمجھو کہ جونہی طلوع شمس کے بعد

---

[۱]: یہ تخمینہ حضرت الشیخ الاکبر قدس سرہ کے کشف کے خلاف ہے۔ انہوں نے قیام قیامت کا تخمینہ بیسویں صدی ہجری بتایا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے فقیر کی کتاب نور الہدیٰ۔

تدریجاً روشنی خوب پھیلتی جاتی ہے ایسے ہی حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بعثت مبارکہ سے احکام آخرت طلوع الشمس من المغرب تک واضح اور روشن ہوتے جائیں گے اسی لئے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ہیں اور قیامت دو گھوڑوں کی دوڑ کی طرح اکٹھے مبعوث ہوئے یعنی دونوں متساوی ہیں ظاہر ہونے میں۔

## علامات قیامت از لسان نبوت

(۱) نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ قیامت قائم نہ ہو گی جب تک انسان کے ڈنڈے کا کونہ اس سے بات نہ کرے۔

(۲) یہاں تک کہ اس کی ران اس سے یہ نہ کہے کہ اس کے گھر والوں نے اس کے بعد کیا کیا ہے۔

(۳) آخری زمانہ میں اکثر لوگ جمادات و نباتات و حیوانات کی گفتگو سنیں گے جیسا کہ روایات صحیحہ میں وارد ہوا ہے۔

# باب اوّل

(۱) یوم کے مراتب واحکام ہیں (۱) یوم آن کو بھی کہا جاتا ہے وہ ادنیٰ وقت جسے زمان کہا جاتا ہے یعنی وقت کا پہلا حصہ اس کے بعد وہ زمانہ دراز ہوتا چلا جاتا ہے اسی کی طرف اللہ تعالیٰ نے اشارہ فرمایا کل یوم ھو فی شان اس کی ہر آن میں نئی شان یعنی زمانہ فرد کو بھی یوم کہا جاتا ہے کیونکہ شان اسی میں پیدا ہوتی ہے اور یہ تمام زمانوں سے چھوٹا اور دقیق تر اور تمام زمانوں میں ایسے سرایت کرتا ہے جیسے مقید میں مطلق۔

(۲) یوم ہزار سال کا بھی ہوتا ہے اسے یوم الٰہی اور یوم آخرت بھی کہتے ہیں جسے اللہ نے فرمایا وان یومًا عند ربک کالف سنۃ مما تعدون (اور بے شک ایک دن تیرے رب کے نزدیک ہزار سال کی طرح ہے اور فرمایا یدبر الامر من السماء الی الارض ثم یعرج الیہ فی یوم کان مقدارہ الف سنۃ مما تعدون اللہ تعالیٰ امر کی تدبیر فرمایا آسمان سے زمین کی طرح وہ اس کی بارگاہ کی طرف عروج کرتا ہے ایک دن میں جس کی مقدار ایک ہزار سال ہے جسے تمام شمار کرتے ہو۔

(۳) یوم پچاس سال کا ہوتا ہے اور الی ما لا نہایۃ کا بھی جیسے اہل جنت کا یوم ان کے بڑے ایام کی کوئی حد نہیں کہ جس سے آگاہی ہو سکے تو یہ ایک دن پچاس ہزار کا ہے وہی یوم المعراج ہے وہی یوم القیمہ (جن کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔

(۴) فتوحات میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہر اسم کا ایک خاص یوم ہے کہ صرف اسی سے متعلق ہے۔ قرآن مجید میں بھی اس کا ذکر ہے وہ یہ کہ یوم الرب ایک ہزار سال کا اور یوم ذی المعارج پچاس ہزار سال کا۔ ہر ہزار سال کا ایک دورہ ہوتا ہے جس میں اہل دنیا کے لئے قیامت صغریٰ ہوتی ہے کہ ان کے احکام و شرائع اور انواع ایسا کل

والنفوس تبدیل ہوتے ہیں اور انسان کے لئے سات ہزار کا ایک اور خاص دورہ ہوتا ہے اور ایک دورہ پچاس ہزار سال کا ہوتا ہے اسمیں ہی قیامت کبریٰ قائم ہوگی اسمیں تمام عالم اور اس کے مکین فنا پا جائیں گے۔

**فائدہ** ملائکہ کا زمین سے آسمان کی طرف عروج اور آسمان سے زمین کی طرف نزول احکام الٰہی و نفاذ امر الٰہی کے لئے چھ آخری بروج (۱) حمل (۲) ثور (۳) جوزا (۴) سرطان (۵) اسد اور (۶) سنبلہ کی مدت میں ہوتا ہے۔ اور ان کا دورہ بھی پچاس ہزار سال کا ہے جیسے پہلے گذرا۔

(۵) عارفین کے نزدیک نزول ملائکہ کا نام عروج ہے اگرچہ حقیقی عروج ہے نیچے سے اوپر جانا اس کی وجہ یہ بتلاتے ہیں کہ اللہ کی ہر موجود میں تجلی اور ایک وجہ خاص ہے جس کی حفاظت وہ خود فرماتا ہے اور ملائکہ کا نزول و عروج ہمیشہ اللہ کی طرف ہوتا ہے چونکہ وہ تحیر اور مکان اور جہت سے پاک ہے اسی لئے ملائکہ کا ہر عروج بھی عروج اور نزول بھی عروج ہے اگرچہ وہ سفلیات میں ہوں کیونکہ اللہ تعالیٰ علی و اعلیٰ ہے اس کی ہر صفت ہمیشہ عالی ہے اور ملائکہ کے پر صرف ظہور اثر کے لئے بنائے گئے بخلاف پرندوں کے تاکہ ہر موجود کو معلوم ہو کہ ملائکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک عاجز مخلوق ہے انہیں ذاتی طور پر کوئی قدرت اور طاقت نہیں اور نہ ہی اس سے زائد تصرف کر سکتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے انہیں طاقت عطا فرمائی ہے اس معنیٰ پر جب بھی ملائکہ اپنے پروں سے نیچے اترتے یا اوپر اڑتے ہیں اپنی اسی طبع و فطرت پر جو اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے پیدا فرمائی بخلاف پرندوں کے (کہ یہ سیدھے پروں سے بھی اڑتے ہیں) اسے اچھی طرح سمجھ لے) ایسے ہی ملائکہ کا عروج و نزول ایک طویل دن میں ہوگا یعنی قیامت میں۔ اللہ تعالیٰ کے احکام کے اجرا کے لئے جس پر وہ چاہے گا اور امر نافذ کرے گا جیسے اس کے علم و حکمت کا تقاضا ہوگا اور وہ یوم طویل پچاس ہزار سال کا ہوگا اس دنیا کے سالوں کی مقدار پر (حدیث شریف) سے اسی دن کی مقدار معلوم ہوتی ہے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہر وہ سونے و چاندی کا مالک جس نے ان کا حق ادا نہ کیا یعنی زکوٰۃ نہ دی تو قیامت کے دن سونا چاندی آگ سے گرم کر کے اس کی کروٹ اور ماتھا اور پیٹھ داغی جائیگی جب وہ ٹھنڈے ہو جائیں گے تو پھر انہیں گرم کیا جائے گا وہ دن پچاس ہزار سال کا ہوگا یہاں تک کہ بندوں کے درمیان فیصلہ ہو جائے۔ اب سونے و چاندی کا مالک سوچ لے کہ اسے بہشت چاہیئے اگر اس کا کوئی اور گناہ نہ ہوا ہو اور اسے اللہ تعالیٰ معاف کر دے تو مالک ہے یا دوزخ اگر وہ اس کے خلاف ہے یعنی سونے چاندی کا حق ادا نہ کیا تو (رواہ مسلم)۔

**قیامت کے پچاس اڈے (موقف)** مروی ہے کہ قیامت میں پچاس موقف (اڈے) انتظار گاہیں ہیں ہر موقف پہ بندے سے دینی امور میں سے سوال ہوگا اگر کوئی جواب نہ دے سکا تو اسے اسی موقف (انتظار گاہ) پر یوم الٰہی یعنی ایک ہزار سال ٹھہرنا پڑے گا اور وہ دور رات میں بسر ہوگا اسے دن نصیب نہ ہوگا کیونکہ اہل جنت کے لئے ہمیشہ دن ہی دن اور اہل نار کے لئے ہمیشہ

رات ہی رات ہے۔ ایسے ہی نور کے لئے ظلمات نہیں اور اہل ظلمات کے لئے نور نہیں۔

**سبق** اس سے عقلمند کو سوچنا چاہیئے کہ یوم آخرت کے اوّل یوم کا یہ حال ہے نا معلوم اس کے اور دنوں کا کیا حال ہوگا جس کا ایک ایک دن (پچاس ہزار سال) کا ہے۔

**مژدہ بہار اے مومنو!** یہ طوالت (پچاس ہزار سال) کافر اور عاصی (بے فرمان) کے لئے ہوگی۔ اہل ایمان مطیع (اللہ کے فرمانبردار) کے لئے تو بہت ہی کم وقت گذریگا۔

**حدیث شریف** حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے عرض کی گئی قیامت کا دن تو بہت بڑا طویل ہوگا کیسے گذرے گی، آپ نے فرمایا۔

والذی نفسی بیدہٖ انہ لیخف علی المؤمنین حتی یکون اخف من صلوٰۃ مکتوبۃ یصلیھا فی الدنیا۔

مجھے اسی ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے وہ مؤمن پر اتنا خفیف تر ہوگا جتنا کہ وہ ایک وقت کے فرض نماز دنیا میں پڑھتا تھا۔

**نکتہ** یہاں نماز کی تمثیل میں ایک نکتہ ہے وہ یہ کہ کافر نے دنیا میں نمازیں ضائع کیں دراصل ایک دن پچاس نمازیں تھیں تو گویا وہ ایک نماز کا عذاب ایک ہزار سال ہوگا یہی وجہ ہے کہ قیامت میں بھی اسے سجدہ کا حکم ہوگا جو وہ نہ دے سکے گا۔

**فائدہ:** نیز اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ قیامت کا دن پچاس ہزار سال ہے اور عروج ملائکہ کی مسافت بھی پچاس ہزار سال ہے تو اسفل عالم سے عرش کے سراپردہ ان کے درمیان کی مسافت بھی پچاس ہزار سال ہو۔ کیونکہ یہاں صرف یہ بتانا ہے کہ یوم قیامت کا طول وعروج ملائکہ کی پچاس ہزار سال کی مسافت ہے۔ ایسے ہی بتانا ہے کہ ان کا نزول عرش کی طرف ہوگا اسی سے حکم لے کر احکام کو اپنے مقام تک پہنچائیں گے اور باربار تکرار۔ اس سے معارج کا طول بتانا مطلوب نہیں اس لئے کہ (یہ دوسری احادیث سے ثابت ہے) مرکز زمین پہلے آسمان کے مقعر تک پانچسو سال کی مسافت ہے۔ ایسے ساتوں آسمانوں کا اندازہ ہے تو اس کا مجموعہ تا عرش نو ہزار سال ہوگا۔ یہ نظر ظاہری کے اعتبار سے ہے ورنہ درحقیقت وہ اس سے بہت زیادہ مسافت ہے بلکہ وہ گنتی کے نفوس سے خارج ہے جیسے اس کی طرف اشارہ آئے گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)

**ازالۂ وہم** جس نے یہ کہا کہ عرش وکرسی کے درمیان اتنا مسافت ہے جیسے دوسری مسافتیں آپس میں اس کی کوئی وجہ نہیں اس لئے کہ صحیح روایت میں ہے کہ جنت کے سو درجات ہیں جسے اللہ نے راہِ خدا میں جدوجہد کرنے والوں کے لئے تیار فرمائے ہیں اس کے ہر درجہ کی مسافت آسمان وزمین کے درمیانی خلاء کے برابر ہے اس تقریر پر کرسی (جو بہشت کا صحن ہے) اور عرش (جو بہشت کی چھت ہے) کے درمیان پانچسو سال کی مسافت انہی

درجات کے مطابق ہوگی اس اعتبار سے ارض الکرسی کے درجہ سافلہ تک عرش کی طرف گنتی کی جائے تو پچاس ہزار سال ہوں گے۔ اسے سوچیئے اور سمجھیئے اور یقین کیجئے جس نے مذکورہ بالا مسافت بتائی ہے وہ چند وجوہ سے صحیح نہیں۔

(۱) یہاں مراد یہ ہے کہ اسفل عالم اعلیٰ تک کتنا مقدار ہے وہ ہمارے نزدیک پچاس ہزار سال ہے نہ کہ صحن جنت اس کی چھت تک پچاس ہزار سال تک اس لئے جو علت بتائی ہے وہ دو عرشوں کے درمیان کی مسافت اس سے زائد ہو جاتی ہے جبکہ دو عرشوں سے نیچے کی مسافت زائد ہے اور یہ بیّن اور واضح ہے اس کی دلیل کی ضرورت نہیں۔ اگر قائل مذکور کی بات مان لی جائے تو وہ مقصد حاصل نہیں ہوتا (یعنی کل مقدار پچاس ہزار سال کی مسافت سے اس قول پر مسافت بڑھ جاتی ہے۔

(۲) حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آسمان و زمین کی درمیانی مسافت بتانا حد بندی کے لئے نہیں بلکہ اس کی وسعت اور اس کے ابتدائی کے طول کا اظہار ہے جسے سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جانتا جیسا کہ مقام کا تقاضہ ہے۔

(۳) وہ حدیث جو قائل نے بیان کی ہے وہ اس پر دلالت نہیں کرتی درجات جنت کے درجہ اخیرہ کی انتہا عرش کے درجہ سافلہ تک یہی ہے بلکہ وہ حدیث اس بیان سے ساکت ہے تو اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ممکن ہے وہ مسافت اس سے زائد ہو جو قائل نے بتائی ہے اس لئے کہ مجاہدین اور دینی امور کے لئے جدوجہد کرنے والے کے جنت میں درجات مختلف ہوں گے۔ کسی کے طویل کسی کے کم مقدار وغیرہ وغیرہ۔ علاوہ ازیں بہشت کی چھت جو عرش کو بتایا گیا ہے اس سے بھی بہشت کی چوٹی مراد ہے یعنی وہ جگہ جہاں بہشت کی حدود ختم ہو جائیں یعنی اس کے بعد عالم ترکیب کا دائرہ ختم ہو جاتا ہے۔

## کائنات کی انتہا سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی ابتدا:

جہاں عالم ترکیب کی انتہا ہوئی وہاں ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شب معراج قدم مبارک رکھا۔ (اور پھر اوپر عرش اور لامکاں کو تشریف لے گئے) یاد رہے کہ محدب کرسی سے جنت کے اسفل کے درمیان جنت کی چوٹی جو کہ محدب عرش ہے کی کوئی حد نہیں اس کی مزید تحقیق سورۃ الاعلیٰ پ ۳۰ میں آئے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

**فائدہ:** آیت کریمہ یہ بیان شافی جب مستحق ہوگیا تو اسی پر اعتبار کرنا چاہیئے جو حکما الٰہیہ نے فرمایا وہ اقوال چھوڑیئے جو اہل جدال و نزاع (گمراہ) لوگوں نے بتائے۔ مثلاً کہا کہ یوم میں ان معارج کے ارتفاع کی غایت کا بیان ہے اور اس کی درازی کا بعد محض تمثیل و تخیل ہے وہ آیت کا معنیٰ کرتے ہیں کہ اس سفر کو طے کیا جائے تو پچاس ہزار سال کی مسافت ہوگی دنیا کے سالوں کے برابر (یعنی وہ اس کو محض ایک خیال سمجھتے ہیں (جیسے دور حاضرہ کے بعض سائنسدان کہتے ہیں کہ اوپر خلاء ہی خلاء ہے وہ حقائق جو شریعت مطہرہ نے بتائے

ہیں وہ کچھ نہیں (معاذاللہ) ۔ اضافہ اویسی غفرلہ

## تردید اہل بطلان :

اگران باطل پرستوں کی بات مان لی جائے کہ یہ مسافت محض خیالی ہے یا اس وقت ہے جب معارج کی تفسیر آسمانوں کے بغیر مانی جائی حالانکہ یہ سراسر غلط ہے کیونکہ سمٰوٰت کا وجود وہ اہل بطلان بھی مانتے ہیں جب معارج کی تفسیر سمٰوٰت مان لی جائے گی تو پھر مسافت کو محض خیال و تمثیل کیسے کہا جا سکتا ہے۔ [1]

## اہل بطلان کا دوسرا گروہ :

یہ گروہ کہتا ہے تعرج الملٰئکۃ والروح الی العرش! کا مطلب یہ ہے کہ ملائکہ اور روح (جبریل علیہ السلام) پچاس ہزار سال کو دنیا کے ایک دن کی طرح طے کرتے ہیں جبکہ اسے عام آدمی پچاس ہزار سال میں طے کرے وہ اس لئے کہ ان کا طیران (اڑنا) تیز ہے۔

## تردید از صاحب روح البیان قدس سرہٗ

اس دوسرے گروہ کا خیال بھی باطل ہے اس لئے کہ ملائکہ کرام کا طیران تو لحظی (لمحہ بھر) ہے وہ اعلیٰ اوج (ابتدا) سے تحت الثریٰ کے اسفل تک آن واحد (آنکھ جھپکنے) میں پہنچ جاتے ہیں ان کے لئے پچاس ہزار سال کی مسافت یوم معروف (دنیوی دن) میں طے کرنے کا خیال غیر واضح (غلط اور سراسر غلط) ہے۔

## اہل بطلان کا تیسرا گروہ :

یہ کہتے ہیں کہ آیت میں یوم سے مراد ایام دنیا کے اول سے کر اس کے انقضاء (اختتام) تک مراد ہے اور وہ پچاس ہزار سال ہے لیکن یہ معلوم نہیں کتنا گذرا اور کتنا باقی ہے اسے اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔

## تردید از صاحب البیان (رحمۃ اللہ علیہ)

یہ قول بھی درست نہیں اس لئے کہ ایام دنیا تو اس سے زائد ہیں جو انہوں نے بتائے ہیں جیسا کہ اہل اخبار سے مخفی نہیں اور میرے نزدیک وہ مقدار تین سو ساٹھ ہزار سال ہے ایام سن معروف کی مقدار پر اس پر یہ دلیل ہے جو کہا گیا ہے کہ انسان کی عمر جمع الآخرۃ کی جامع ہے اور اس کی تحقیق پہلے کسی جگہ پر کر چکے ہیں۔

## اہل بطلان کا چوتھا گروہ :

یہ کہتے ہیں کہ یوم دنیا کے ایام سے ایک دن مراد ہے اسمیں امر الٰہی عروج کرتا ہے۔ اسفل الارضین کے منتہیٰ سے اعلیٰ السمٰوٰت کے منتہیٰ کی طرف اور اس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے اور وہ یوم جس کی مقدار ایک ہزار سال ہے جیسے آلٓمٓ سجدہ میں ہے وہ باعتبار نزول الامر آسمان سے زمین کی طرف اور باعتبار عروج از ارض الی السماء ہے اور نزول کے پانچ سو سال تو عروج کے بھی پانچسو سال۔ اس معنی پر ایک ہزار سال ہوا۔

---

[1] آج کے سائنسدان یہی کہہ رہے ہیں جو اہل بطلان کہہ گئے ہیں۔ اویسی غفرلہ

**تردید از صاحب روح البیان قدس سرہٗ** اس گروہ نے طنبور کا ایک اور نغمہ گایا ہے وہ یہ کہ اس نے عروج کا اعتبار اسفل الارضین سے کیا ہے تاکہ مسافت طویل ہو۔ ظاہر ہے کہ اسفل الارضین سے عروج کا اعتبار ہو تو مقصد حاصل نہیں ہوتا کیونکہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ اسی زمین سے آسمان تک پانچسو سال اور اسفل الارضین کا قول مانا جائے تو یہ مسافت بہت زیادہ ماننی لازم ہوگی اس سے اہل بطلان کا قول خود بخود باطل ہو جاتا ہے۔

**اہل بطلان کا پانچواں گروہ:** یہ گروہ کہتا ہے کہ مراد یہ ہے کہ حفظہ ملائکہ جو آدم کے اعمال لے کر محل قرب کرامت کو جاتے ہیں یعنی آسمان پر تو وہ ایک یوم میں جاتے ہیں جس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے ان کے غیر ملائکہ کے لئے دنیوی سالوں کی طرح کہ وہ اگر اسے طے کرنا چاہے تو پچاس ہزار سال میں طے کرے گا کیونکہ فرشتہ تو منتہی امر الٰہی ہے اسفل السافل سے منتہی امر الٰہی ساتویں آسمان اوپر کی طرف عروج کرتا ہے اگر بنو آدم اسے طے کریں تو ان کے لئے پچاس ہزار سال کی طرح ہوں گے۔

**تردید از صاحب روح البیان قدس سرہٗ** اس گروہ کی تردید ہم پہلے عرض کر چکے ہیں وہ یہ کہ ملائکہ کی پرواز لمحہ بھر کی ہے ان کے لئے یوم کا تصور کیا معنٰی؟ ازیں اس گروہ نے حفظہ ملائکہ کو کیوں مخصوص کیا جبکہ وہ بھی ملائکہ ہیں صرف اس لئے کہ وہ بنو آدم کے اعمال اٹھا کر جا رہے ہیں تو اس بوجھ سے ان کی پرواز میں کمی آجائے گی ان کی پرواز اور مدبرات ملائکہ کی پرواز میں فرق کیوں فلہٰذا یہ قول بھی باطل ہے کیونکہ آیت مطلق ہے انہوں نے مطلق کو مقید کیسے کر لیا۔

**اہل بطلان کا چھٹا گروہ:** یہ کہتے ہیں کہ فی یوم واقع کے متعلق ہے اب معنٰی یہ ہوا وہ یوم طویل قیامت میں ہوگا جسمیں عذاب واقع ہوگا اور اس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے۔ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ جملہ معترضہ ہے جو ظرف اور اس کے متعلق کے درمیان واقع ہوا۔

**تردید از صاحب روح البیان** یہ گروہ اور زائد غلطیوں کا شکار رہا وہ اس لئے کہ اس سے یوم القیمۃ مراد لے کر اس کے متعلق تعرج کو بنانے میں کونسی خرابی لازم آتی ہے جیسے ہم پہلے بیان کر کے آئے ہیں۔

**سوال:** اللہ نے خود کو اس مقام پر ذی المعارج سے کیوں موصوف فرمایا ہے۔

**جواب:** تاکہ تنبیہ ہو کہ ملائکہ کا مصاعد الافلاک کا عروج و نزول صرف اور صرف امر الٰہی سے ہے جیسے دوسرے مقام پہ فرمایا "یتنزل الامر بینھن" ان کے درمیان امر الٰہی نازل ہوتا ہے اور اس کے امر سے ہے کہ وہ اپنے دوستوں کو لطف سے نوازتا ہے اور دشمنوں پر قہر و غضب برساتا ہے نیز اسمیں کناد

کو بھی ڈرانا ہے کہ وہی آسمانوں سے ملائکہ کے ذریعہ سے عذاب نازل فرماتا ہے جیسے امم سابقہ مکذبہ کے حالات ان کے سامنے ہیں نیز اسمیں انھیں زجر بھی ہے کہ اتنے طویل دن میں محاسبہ ہوگا تو وہ اس کے عذاب کے موجبات سے بچ جائیں یہ وہ ہے جو مجھے اس مقام پہ لکھنے کی توفیق نصیب ہوئی۔ ( والعلم عنداللّٰہ)

# باب دوم

**تفسیر صوفیانہ:** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ وہ ذی المعارج ہے کہ اھل الشہوات واللذات کو عذاب میں ایک مرتبہ سے اوپر کے مرتبہ تک چڑھاتا ہے اور ایسے ہی ہر اوپر چڑھانے والے سے بڑھ کر چڑھانے والا ہے نفوس کی سیڑھی سے قلوب کی سیڑھی تک پھر وہاں سے ان کے سر تک پھر وہاں سے ان کی روح تک انھیں ہر پہلے عذاب سے دوسرا عذاب سخت دیتا ہے اور تعرج الخ کا مطلب یہ ہے کہ وہ خواطر روحانیہ بالخصوص خاطر جبریل یعنی روح اوپر کو عروج کرتی ہے ایک یوم میں جس کی مقدار اللّٰہ کے ایام کے مطابق پچاس ہزار سال ہے اور ایام اللّٰہ سے ایام اسما مراد ہیں جو اللّٰہ کے اسم جامع کے تحت ہیں (اسے سمجھ لے)

**تفسیر صوفیانہ** حضرت قاشانی رحمہ اللّٰہ نے فرمایا کہ ذی المعارج یعنی اوپر چڑھانے والا یعنی مراتب ترقی کی طرف مثلاً مقام طبائع سے مقام معاون بالاعتدال کی طرف پھر مقام نبات کی طرف پھر مقام حیوان کی طرف پھر مقام انسان کی طرف۔ مدارج انتقالات میں جو ایک دوسرے کے اوپر نیچے مرتب ہیں پھر منازل سلوک انتباہ و یقظہ و توبہ اور انابت کے علاوہ دوسرے طریقے جن کی طرف اہل سلوک نے اشارہ کیا ہے منازل یقین و مناہل قلب سے مراتب فنا میں یعنی افعال میں یعنی فنا پانا وغیرہ وغیرہ کہ ان کی کثرت ان گنت ہے۔ اس لئے کہ اللّٰہ کی ہر صفت کے بالمقابل ایک مصعد ہے جو متقدم مصعد کے سوا ہے مقام صفات میں فناء الفنا فی الصفات کی طرف عروج کرتے ہیں ملائکہ یعنی وجود انسانی میں وہ قوی جو ارضیہ و سمائیہ ہیں طرف حضرت ذاتیہ کے جو قیامت کبری کی جامع ہے ایک یوم میں جس کی مقدار پچاس ہزار سال ہے اور وہ یوم بلند ذات والے معارج بلند کے مالک اللّٰہ کے ایام میں سے ہے وہ ایام ستہ سرمدیہ جو ابتدائے ازل سے تا انتہائے ابد ہیں۔ ہاں وہ یوم ہزار سال کا ہے جس کا ذکر وان یوماً عند ربك كالف سنة مما تعدون۔ اور بیشک ایک یوم تیرے رب کے ایک ہزار سال کا ہے جو تمہاری گنتی میں ہے) کے ایام سے ایک ہے جسمیں عذاب کا وقت مقرر ہے اور وعدہ پورا کرنے کی گھڑی ہے جس کے لئے فرمایا ویستعجلونك بالعذاب و لن يخلف الله وعده (اور آپ سے جلدی کا عذاب مانگتے ہیں اور اللّٰہ اپنے وعدہ کے خلاف ہرگز نہ کرے گا۔ اور فرمایا يدبر الامر من السماء الى الارض ثم يعرج اليه فى يوم كان مقداره الف سنة مما تعدون۔ (اللّٰہ امر کی تدبیر فرماتا ہے آسمان سے زمین

کی طرف پھر چڑھتا ہے اس کی طرف ایک دن میں جس کی مقدار ایک ہزار سال ہے جسے تم گنتے ہو) ۔ اور وہ اس ہفتہ کا آخری دن ہے وہی عالم دنیا کی کل مدت ہے جو حضور خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دور نبوت میں ختم ہوگا جس کے لئے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اگر میری امت نے استقامت پائی تو ان کا ایک دن ہے ورنہ آدھا دن اور ساتھ ہی فرمایا" میں اور قیامت ان دو انگلیوں کی طرح اکٹھے مبعوث ہوئے۔ تو یہ یوم ایام ربوبیت وتدبیر سے ایک ہے اور وہ ایام جو از ایام الوہیت ہیں تو ان کی مقدار ابتدائے ربوبیت یا سماء اللہ غیر تلنا ہیہ ہے۔ اور وہ اپنی لاتنا ہی کے باوجود اسماء سبعہ میں مندرج ہیں وہ اسماء سبعہ یہ ہیں۔

۱۔ الحی

۲۔ العالم

۳۔ القادر

۴۔ المرید

۵۔ السمیع

۶۔ البصیر

۷۔ المتکلم

ان ہر ایک کی ربوبیت مطلقہ ہے۔ بہ نسبت طرف ربوبیات ان اسماء کے جو ان میں مندرج ہیں اور ان پر ان کی ربوبیت ہے بہ نسبت اپنے دوسرے اسماء کی ربوبیت کے تجلی ذاتی کے ساتھ مقید ہے جیسے یہ اسم مذکور ایام دنیا کا ساتواں ہے تو دنیا کی مدت بھی ایام الٰہی کا ساتواں ہے۔ وہ یوم الٰہی ایام دنیا کو اسماء ربوبیت میں ضرب دینے سے حاصل ہوا۔ یعنی ۷×۷=۴۹ رانچاس سال ہوئے۔ اس کا آخری دن پچاسویں کا ایک ہے۔ اور وہی ایام اللہ سے ایک یوم ہے۔ یہی قیامت کبریٰ کا دن ہے۔

**تفسیر عالمانہ** ⑤ فاصبر صبرًا جمیلًا ہ تو صبر کرو اچھی طرح۔ اے محبوب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ جس میں جزع اور شکوہ الی غیر اللہ نہ ہو کیونکہ عذاب اس طویل مدت میں واقع ہوگا جس میں ملائکہ اور روح عروج کریں گے۔

**فائدہ** حضرت حسن بصری رحمہ اللہ نے فرمایا صبر جمیل سے مراد بظاہر حوصلہ وتحمل و بردباری کرنا ہے اور ابن بحر رحمہ اللہ نے فرمایا کشادگی کا بلا عجلت انتظار کرنا اور یہ سَأَلَ کے متعلق ہے اس لئے کہ کافروں کا سوال محض استہزائی اور مبنی بر سرکشی اور وحی کی تکذیب پر مبنی تھا اور اس سے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دلآزاری ہوتی ہے یا آپ کو فتح و نصرت میں دیر ہو جانے پر ملال تھا۔ (تو صبر جمیل کا حکم ہوا)۔

⑥ اِنَّهُمْ بیشک، وہ اہل مکہ یَرَوْنَهٗ اس عذاب کو سمجھ رہے ہیں یعنی جو عذاب واقع ہوگا ان کا اپنا گمان اور اپنا خیال تھا۔ بَعِیْدًا "دُور" یعنی محال سمجھ کر اسے دُور سمجھ رہے ہیں جیسے کہا کرتے ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا (الآیۃ) کیا جب ہم مر کر مٹی ہو جائیں گے اور کہتے ہیں من یحیی العظام وھی رمیم ہڈیوں کو کون زندہ کرے گا حالانکہ وہ چورا چورا ہو جائیں گی اسی لئے اس کے متعلق سوال کرتے اور ان کے بعید سمجھنے کا سبب ان کی اس عذاب کے استحقاق سے لاعلمی تھی۔ جیسے کوئی اپنے مخالف سے کہے کہ ھٰذا البعید۔ یہ دور کی بات ہے جب اس کا اس کے وقوع و امکان کا رد مطلوب[1] ہو۔

⑦ وَنَرٰىهُ قَرِیْبًا (اور ہم اسے قریب سے دیکھ رہے ہیں) جانتے ہیں کہ وہ قریب ہے کیونکہ ہمیں معلوم ہے کہ یہ لوگ اپنی استعداد کے مطابق عذاب کے مستحق ہیں یعنی ایسا عذاب تو ہمارے لئے آسان ہے کیونکہ ہم بڑی قدرت والے ہیں ہمارے لئے کوئی بعید نہیں اور نہ مشکل ہے۔ خلاصہ یہ کہ بُعد سے بُعد امکانی اور قرب سے قرب امکانی مراد ہے۔

**فائدہ** حضرت سہل رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ وہ للہ تعالیٰ کے ان کے متعلق فیصلے موت۔ بعث۔ حساب وغیرہ کو بعید سمجھتے ہیں اپنی لمبی چوڑی آرزوؤں کے مطابق اور ہم اسے قریب دیکھ رہے ہیں کیونکہ جس شے نے ہونا ہے وہ قریب ہے اور جس نے نہیں ہونا وہ بعید ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے کہ جو گذر گئی وہ دنیا میں ہے ہی نہیں ہاں جو باقی ہے وہ ایسے ہے جیسے کپڑے کو پھاڑ کر دو حصہ کر لیا جائے اسے سینے کی ضرورت ہو اور سوئی صرف ایک تھی تو وہ ٹوٹ گئی (یا گم ہو گئی) شاعر نے کہا ہے ؎

هل الدنیا وفیها جمیعًا

سوی ظل یزول مع النهار

ترجمہ: دنیا اور اس کا تمام سر و سامان صرف شبنم کا ایک قطرہ ہے جو وہ بھی آفتاب کی گرمی میں مٹ جائے۔

؎ ما ہمچو مسافریم در زیر درخت

چوں سایہ برفت زود بردار درخت

ترجمہ: ہم درخت کے نیچے مسافر کی طرح ہیں۔ جب درخت کا سایہ نہ رہے تو پھر درخت کو جلد اٹھا لو۔

---

[1]: حضرت خواجہ نظام الاولیا دہلوی قدس سرہٗ نے ظالم بادشاہ کے لئے فرمایا ہنوز دلی دور است۔ ابھی دہلی دُور ہے ۱۲۔ اُویسی غفرلہٗ، تفصیلی واقعہ فقیر کی کتاب بے ادب بے نصیب میں پڑھئے۔ اویسی غفرلہٗ۔

ومن عجب الایام انک قاعد
علی الارض فی الدنیا وانت تسیر

فسیرک یا ھذا کسیر سفینہ
بقوم قعود والقلوب تطیر

ترجمہ: نیرنگیٔ زمانہ سے تعجب ہے کہ تو دنیا میں زمین پر بیٹھ کر سیر کر رہا ہے۔ تیری یہ سیر کشتی کی سیر کی طرح ہے کہ اس پر لوگ بیٹھے ہوئے ہیں لیکن ان کے قلوب اڑ رہے ہوتے ہیں۔

(۸) یَوْمَ تَکُوْنُ السَّمَآءُ کَالْمُھْلِ۔

**تفسیر عالمانہ** جس دن آسمان ہوں گے گلی چاندی کی طرح۔

**حل لغات** المہل خبث الحدید اور اس جیسی اور دھاتیں جو مہلت سے اور تدریجاً پگھلائی جاتی ہیں یا زیتون کا گاڑھا تیل جو تخامت (گاڑھے پن) کی وجہ سے آہستگی سے بہتا ہے۔

**فائدہ** حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے آپ نے مہل سے پگھلی چاندی مراد لی ہے یا اس سے قیر سیاہ روغن یا قطران (تارکول) مراد ہیں۔ یوم قریباً کے متعلق ہے یعنی اس دن ممکن ہوگا متعذر نہ ہوگا۔ یعنی اس کا امکان ظاہر ہو جائے گا۔ ورنہ امکان کسی خاص وقت سے مخصوص نہیں یا اس کا متعلق محذوف مؤخر ہے کہ دراصل یوم تکون السماء کالمھل یکون الخ تھا یعنی اس دن ہوں گے بڑے اھوال اور ہولناک امور کہ جن کی صفت بیان نہیں کی جا سکتی۔

(۹) وَتَکُوْنُ الْجِبَالُ کَالْعِھْنِ۔ اور ہو جائیں گے پہاڑ اون کی طرح۔

**حل لغات** العہن بمعنی رنگی ہوئی اون۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کالعھن المنفوش۔ جیسے دھنکی ہوئی اون العہن کی تخصیص اس لئے ہوتی ہے کہ وہ رنگی ہوئی ہوتی ہے جیسے اللہ نے دوسرے مقام پر فرمایا فکانت وردۃ کالدھان۔ تو ہو جائے گا آسمان گلاب کے پھول سا جیسے سرخ نری)۔ اب معنی یہ ہوا کہ پہاڑ ہو جائیں گے رنگین اون کی طرح مختلف رنگ پہاڑوں کے۔ مختلف رنگوں کی وجہ سے ان میں بعض سفید ہوں گے بعض سرخ بعض کالے سیاہ جو وہ خلا میں ریزہ ریزہ ہو کر اڑیں گے تو رنگین اون دھنی ہوئی کی طرح نظر آئیں گے جب انہیں ہوا اُڑائے گی۔

**فائدہ** کشف الاسرار میں ہے کہ پہاڑوں کی پہلی تبدیلی بہتی ہوئی ریت کی طرح پھر دھنی ہوئی رنگین اون کی طرح پھر اڑتی غبار کی طرح ہو جائیں گے۔

(۱۰) وَلَا یَسْئَلُ حَمِیْمٌ حَمِیْمًا (اور کوئی دوست کسی دوست کی بات نہ پوچھے گا) کوئی قریب والا دوسرے

سے حالات نہ پوچھے گا اور نہ اس سے بات کرے گا اس لئے کہ ہر ایک اپنے معاملات میں مبتلا ہو کر کسی کی خبر گیری نہ کرے گا جب قریبی عزیزوں کا یہ حال ہو گا تو پھر دور والوں اور اجنبیوں کی بات کون پوچھے گا۔ تنکیر تعمیم کی ہے۔

يُبَصَّرُوْنَهُمْ انہیں دیکھتے ہوئے۔ جملہ مستانفہ ہے پہلی ضمیر حمیم اول کے لئے دوسری دوسرے کے لئے ہے جمع کی ضمیر دوستوں کے عموم کی وجہ سے ہے یعنی ہر ایک کے بہت دوست نہ یہ کہ دو دوست۔

**حل لغات** تاج المصادر میں ہے التبصیر بمعنی بینا کرنا بمعنی تعریف و بمعنی ایضاح دوسرے مفعول ثانی کی طرف باسے متعدی ہوتا ہے اور کبھی باء تعدیہ محذوف ہوتی ہے اسی قاعدہ پر ہے یبصرونہم یعنی یبصرون تضعیف سے ہے کہ اس کے دوسرے مفعول کی طرف متعدی ہونا حرف باء ہوتا ہے مثلاً کہا جاتا ہے۔ بصّرتہ بہ میں نے اسے دکھایا کبھی جارہ محذوف ہوجاتا ہے اور جب فعل مفعول کی طرف منسوب ہو تو پھر جارہ محذوف نہیں ہوتا ہے مثلاً کہا جاتا ہے بصرت زیداً اور وہ جو آیت میں ہے اسی قبیل سے ہے اب معنیٰ یہ ہوا کہ دوست دوست کو دکھائے جائیں گے اور وہ نہ ایک دوسرے سے پوشیدہ ہوں گے اور نہ ایک دوسرے سے سوال کرنے سے کچھ مانع ہو گا صرف وہ اپنے عرق میں غرق ہوں گے اور قیامت میں انسان کے سامنے کوئی نہ ہو گا سوائے اپنے ساتھیوں کے، وہ اس وقت اپنے باپ۔ بھائی۔ اقرباء۔ رشتہ داروں کو دیکھے گا تو سہی لیکن نہ ان سے کوئی سوال کرے گا نہ کوئی اور بات کیونکہ اسے اپنی پڑی ہو گی۔

**فائدہ** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ اس وقت تھوڑی دیر کے لئے تو پہچان ہو گی پھر اجنبی محسوس ہوں گے۔

يَوَدُّ الْمُجْرِمُ مجرم آرزو کرے گا یعنی کافر۔ بعض نے کہا ہر مذنب (گنہگار) کو (کاش) یہ تو تمنا ئیہ ہے حکایت ہے ان کی آرزو کی۔ يَفْتَدِيْ نجات کے بدلے میں دیدے۔ فدا کر دے۔ الفداء بمعنی انسان کا اپنے بچاؤ کے لئے بدلہ دینا۔

مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍ۔ اس دن کے عذاب سے۔ وہ عذاب جس میں وہ مبتلا ہوں گے یوم کی جیسے تفصیل کی گئی ہے وہ مطلب ہے تو بکسر المیم ہو گا کیونکہ اس کی طرف عذاب مضاف ہے بعض قرأتوں میں بفتح المیم ہے اس وقت وہ مبنی ہے بوجہ اسم غیر متمکن کی طرف اضافت کے بِبَنِيْهِ اپنے بیٹے۔ یہ دراصل بنین تھا نون اضافت کی وجہ سے گر گیا ہے جمع کا صیغہ اس لئے ہے کہ بیٹوں کی کثرت انسان کو فطرتاً مرغوب ہے وَصَاحِبَتِهٖ اور اپنی جورو زوجہ جس کے ساتھ زندگی بسر کی وَاَخِيْهِ اور اپنا بھائی جو اس کا دنیا میں معین و مددگار تھا یہ جملہ مستانفہ ہے اس بیان کے لئے کہ انسان کو اپنی پریشانی اور دکھ درد کی اتنا مشغول ہو گی کہ آرزو کرے گا کاش کوئی اس کے کام آسکے اور کوئی جگری دوست وغیرہ اسے مل جائے جسے اپنے بدلہ میں دے کر چھٹکارا پا سکے یہ صرف اپنے خیالات

میں گھر ہوگا اسے اتنی فرصت نہ ہوگی کہ ان سے کوئی بات کرسکے یہ سوال کا جواب ہے سوال یہ ہے کہ اسے جب قدرت ہوگی تو سوال کیوں کرسکے گا اس کے جواب میں کہا گیا یود الخ (۱۳) وفصیلتہ اور اپنا کنبہ۔

**حل لغات** فصیلتہ دراصل وہ ٹکڑا جو جسم سے علیحدہ کرلیا جائے لیکن اس کا اطلاق آباء اقربین اور اولاد پر بھی ہوتا ہے کیونکہ اولاد بھی گویا ابوین کے جسم کا ایک ٹکڑا علیحدہ ہوئی اس معنیٰ پر والدین اس کے لئے مفعول ہیں اسی وجہ سے اولاد فصیلہ ہوئی لیکن آیت میں آباء اقربین اور دیگر قریبی کنبہ مراد ہے۔ بنیہ میں اولاد کا ذکر آچکا ہے الّتِی تُؤْوِیْہِ وہ جس میں اس کی جگہ ہے۔

**حل لغات** کہا جاتا ہے اوی الی کذا اس نے اسے جگہ دی اور اپنے ساتھ ملایا۔ و آواہ غیرہ اور اس نے غیر کو جگہ دی اور اپنے ساتھ ملایا جیسے اللہ نے فرمایا اوی الیہ اخاہ یوسف (علیہ السلام) نے اپنے بھائی کو جگہ دی اور اپنے ساتھ ملایا اب معنیٰ یہ ہوا کہ اسے وہ کنبہ نسب یا شدائد میں اپنے ساتھ ملاتے اور جگہ دیتے اور وہ اس سے پناہ پاتا یعنی دنیا میں اسے وہ لوگ پناہ دیتے اور دکھ سکھ کے ساتھی ہوتے۔ (۱۴) وَمَن فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا (اور جتنے زمین میں سب) جن و انسان اور جملہ مخلوق " من تغلیب کے لئے ہے ثُمَّ یُنْجِیْہِ اس کا عطف یفتدی پر ہے یعنی تمنا کرے گا کہ کاش وہ ان سب کو فدیہ میں دے اور فدیہ دے کر چھٹکارا پالے۔ ثم نجات پانے کے استبعاد کے لئے ہے یعنی اس کی آرزو ہوگی کاش یہ سب اس کے قبضے میں ہوتے اور وہ انہیں اپنی نجات میں فدا کرکے چھٹکارا پالیتا لیکن اس کا چھٹکارا نہیں ہوگا۔ ہرگز نہیں ہوگا۔

**تفسیر صوفیانہ** اسمیں اشارہ ہے کہ وہ مجرم روح جو نفس کے رنگ سے رنگا جائے گا آرزو کرے گا کہ کاش وہ یوم فراق و احتجاب کے دن کی ہولناکی سے بچنے کے لئے فدا کرے بیٹے یعنی قلب اور اس کے صفات اور صاحبہ یعنی نفس اور اخی یعنی اپنا سر اور فصیلہ یعنی اس کے توابع اور اس کے گروہ ومن فی الارض یعنی اپنی تمام بشریت کی زمین یعنی قوائے روحانیہ وجسمانیہ پھر وہ فدیہ اسے نجات نہیں دیں گے یعنی ان سے اسے کوئی نفع نہ ہوگا اس لئے وہ استعداد کو فاسد اور وقت کھو چکا ہے۔

**تفسیر عالمانہ** (۱۵) کَلَّا (ہرگز نہیں) مجرم کو آرزو سے روکنا ہے اور تفریغ ہے کہ فدیہ دے کر چھٹکارا ممتنع ہے یعنی ایسے نہیں ہوگا جیسے وہ آرزو کرے گا کیونکہ وہ جرائم کی وجہ سے ظلمانی ہیآت (کیفیات) میں ہوگا اور عذاب کا مستحق ہوگا تو پھر اس کے لئے نجات کیسی۔

**حدیث شریف:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قیامت میں اہل نار کا آسان تر یہ عذاب ہوگا کہ اس سے پوچھا جائے گا کہ اگر زمین کی ہر شئے تیرے قبضہ میں ہو تو دے کر عذاب سے نجات چاہتا ہے عرض کرے گا یونہی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا میں نے تیرے سے اس سے بھی معمولی کام کا ارادہ کیا حالانکہ تو ابھی آدم (علیہ السلام)

کی پشت میں تھا کہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا (لیکن تو نے شرک کیا اب تجھے عذاب سے چھٹکارا کیسا؟)۔

**فائدہ** حضرت قرطبی نے فرمایا کہ کلّا بمعنی ردع (روکنا) اور بمعنی حقًا (یقینًا) کے لئے آتا ہے یہاں ہر دونوں جائز ہیں دوسرے معنیٰ آیت کا مضمون ینجیہ پر مکمل ہوجاتا ہے اسی لئے اس پر وقف ہے اور کلّا دوسرے جملہ کا ہے جو اس کے قریب ہے لیکن محققین پہلے معنیٰ میں لیتے ہیں اس لئے سجاوندی نے وقف کی علامت کلّا پر لگائی ہے۔

(اِنَّھَا بے شک وہ جہنم)

**سوال** اس کا ذکر تو نہیں تو پھر ضمیر ہا تم نے جہنم کی طرف لوٹائی کیوں!

**جواب**: عذاب کا ذکر تو ہے وہی عذاب جہنم کا تو ہے اسی لئے دلالۃً جہنم مذکور ہے اور مدلول کی طرف بھی ضمیر لوٹانا جائز ہوتا ہے۔

لَظٰی بھڑکتی آگ ہے یہ جہنم کا علم (نام) ہے اور اس کا درک ثانی لظی سے منقول ہے بمعنی لہب یعنی شعلہ (بھڑکتی ہوئی آگ) وہ خالص آگ جس میں دھواں نہ ہو وہ انتہائی جلانے والی ہوتی ہے صفائی کی وجہ سے اسمیں قوت حرارت ہوتی ہے اِنَّ کی خبر ہے بمعنیٰ اسی اسم کا مسمّٰی اپنے اصلی معنیٰ پر ہو یعنی شعلہ خالص تو بلا تاویل ان کی خبر ہے جیسے حضرت کاشفی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ اس کا معنیٰ التحقیق وہ نار جہنم کہ جس سے مجرم فدیہ دے گا وہ خالص شعلہ (بھڑکتی ہوئی آگ ہے)۔ کشف الاسرار میں ہے لظی بمعنیٰ شعلہ زن (بھڑکتی ہوئی آگ)۔

(۱۶) نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰى (کھال اتارنے والی)۔

**حل لغات** اہل لغت کہتے ہیں نزع الشیٔ جذبہ من مقرہ شے کو اس کی اپنی جگہ سے کھینچا وقلعہٗ اسے جڑ سے نکالا۔ الشوی بمعنی اطراف یعنی وہ اعضا جو کٹے ہوئے نہ ہوں جیسے ہاتھ پاؤں۔ نزّاعۃً محض تہویل (ہولناک ہونا) کے لئے ہے یعنی بھڑکتی ہوئی ان اعضاء کی کھال اتارنے والی جو جسم پر ہیں اور اپنی جلانے کی قوت سے انہیں جڑ سے اکھاڑنے والی ہے شدت حرارت کی وجہ سے اعضا جل جانے کے بعد دوبارہ جڑ جائیں گے جیسے وہ پہلے تھے اسی طرح ہمیشہ رہے گا۔ الشوی شواۃ کی جمع ہے بمعنی سر کا چمڑا۔ یعنی آگ سر کا چمڑا اتارے گی اور وہ جو اس پر ہے وہ تمام چھیل لے گی۔ وہ اس لئے کہ ہاتھوں اور پاؤں سے اذیت اور ظلم وجفا میں سعی کرتے اور حق سے روگردانی کرتے۔ رئیس الاعضا یعنی سر سے بالخصوص عقل سے کچھ نہ سمجھے اور عقل سر میں ہے (۱۷) تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ (بلا رہی ہے اسے جس نے پیٹھ پھیری) حق اور اس کی معرفت کی طرف اور ادبر اقبل کا بالمقابل ہے تدعو بمعنی اپنی طرف کھینچے گی اور حاضر کرے گی یہ ان کے احضار سے مجاز

ہے یعنی گویا وہ انہیں اپنی طرف کھینچ کر (عذاب میں) حاضر کردے گی۔

**فائدہ** حضرت کاشفی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ آگ شعلہ سے مجرم کو مقناطیس کی طرح سو سال دو سو سال کے راہ سے اپنی طرف کھینچ لے گی۔ اور کہے گی اے کافر، اے منافق، اے زندیق میری طرف آ۔ میں ہی تیرا ٹھکانہ ہوں۔ انہیں لفظ فصیح سے کافروں منافقوں۔ زندیقوں کو نام لے کر اپنی طرف بلائے گی اور انہیں ایسے اُچک لے گی جیسے پرندہ دانے کو اُچک لیتا ہے۔

**فائدہ** یہ بھی ممکن ہے کہ اللہ اسمیں ایسے بولنا پیدا کردے جیسے مجرموں کے ہاتھوں۔ پاؤں وغیرہ میں بولنے کی طاقت پیدا کردی تھی یا جیسے درخت میں بولنا پیدا فرمایا۔ نیز یہ بھی ہے کہ دوزخ کے دروغے بولیں گے یہاں مضاف محذوف ہوگا یہ اسناد مجازی ہے کہ فعل کا اسناد داعی کے بجائے مدعو کی طرف کیا گیا ہے وَتَوَلّٰی اور منہ پھیرا۔ طاعت سے کیونکہ جو پیٹھ پھیرتا ہے وہ منہ بھی پھیرتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ من ادبر یعنی جس نے حق سے موافقات شرع کی بجائے مخالفات طبیعہ پر عمل کر کے پیٹھ پھیری۔ وتولی اور اقبال علی الآخرت وادبار عن الدنیا سے منہ پھیرا اور حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا نفس جحیم سے مناسبت تھی اس لئے اس نے اپنی طرف کھینچا کیونکہ الجنس الی الجنس یمیل (کند ہمجنس با ہمجنس پرواز) جنس کو جنس سے میلان ہوتا ہے لظی سے نار طبیعہ سفلیہ مراد ہے جو صرف مدبر عن الحق (حق سے منہ موڑنے والا) اور معرض عن جناب القدس وعالم النور (جناب قدس وعالم نور سے روگردانی والا) اور معدن الظلمیہ کی طرف متوجہ اور جواہر فانیہ سفلیہ مظلمہ سے محبت اور پسند کرنے والے کو بلاتی ہے اسے اپنی طبیعت یعنی نیران طبیعہ کی طرف کھینچ لیتی ہے وہی اسے اس لئے بلاتی ہے اور کھینچتی ہے کہ وہ آپس میں ہمجنس ہیں اس لئے کہ وہ اس کی روحانیۃ کو جلا دیتی ہے وہ نار افئدہ (قلوب) پر غالب ہے تو پھر اس سے نجات کیسی حالانکہ اسے اس نے خود اپنی داعی طبع سے مانگا اور لسان استعداد سے بلایا تھا۔

**تفسیر عالمانہ** (۱۸) وَجَمَعَ (اور جمع کیا) مال کو حرص اور دنیا کی محبت کی وجہ سے فَاَوْعٰی (تو اسے جوڑ کر سمیٹ رکھا) اسے برتن اور خزانے میں محفوظ کیا اس کی زکوٰۃ اور جو اس کے حقوق واجبہ تھے ادا نہ کئے اس کی مشغولی سے دین سے محروم رہا اور اپنے پاس اس کے جمع ہونے کی وجہ سے متکبر رہا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ دنیا و دولت جمع ہوجانے پر انسان کی خیالات اور تمنائیں بڑھ جاتی ہیں خلقِ خدا پر اس کی دل سے شفقت اُٹھ جاتی ہے۔ ورنہ وہ اسے ذخیرہ نہ کرتا بلکہ خرچ کرتا۔

**نکتہ** جمع الجمع مع ادبار وتولی میں تنبیہ ہے کہ بخل قبیح فعل اور خسیس امر ہے اور یہ مؤمن کو تو بالکل لائق نہیں۔

**حدیث شریف** ۱؎ ابنِ آدم کو قیامت میں لایا جائے گا گویا وہ اللہ تعالیٰ کے سامنے بکری کا بچہ ہے اسے اللہ تعالیٰ فرمائے گا میں نے تجھے مال عطا کیا۔ نعمت بخشی تو نے اسے کیا کیا عرض کرے گا میں نے اسے جمع کیا بڑھایا پہلے سے وہ زیادہ ہوگیا اللہ تعالیٰ فرمائے گا جا سب کو لے آ اس نے چونکہ راہِ خدا میں کچھ نہ دیا ہوگا اسی لئے کچھ نہ لا سکے گا حکم ہوگا اسے دوزخ میں لے جاؤ۔

**حدیث شریف** ۲؎ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ایک دن لب اطہر ہتھیلی پر ڈالی پھر اس پر انگلی رکھ دی اور فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ فرمائے گا اے ابنِ آدم تو مجھے عاجز کر سکتا ہے حالانکہ میں نے تجھے پیدا کیا اسی جیسی (ضعیف) شے سے پھر میں نے تجھے مکمل اور صحیح بنایا تو دو پاؤں پر چلتا تھا اور تجھ سے زمین کو سخت آواز تھی تو نے مال جمع کر کے راہِ خدا سے روکا یہاں تک کہ تو حلقوم تک پہنچا یعنی موت کے قریب پہنچا تو پھر کہتا تھا اب میں صدقہ کرتا ہوں اب تیرا صدقہ کیسا اور کہاں۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ انسان نے کمالاتِ انسانیہ جمع کئے یعنی اخلاقِ روحانیہ و اوصافِ رحمانیہ جمع کئے لیکن انہیں طالبین صادقین، عاشقین، محبین، مشتاقین پر خرچ نہ کیا۔ یعنی انہیں ارشاد و تعلیم اور راہِ ہدیٰ کی تلقین نہ کی۔

**تفسیر عالمانہ** (۱۹) اِنَّ الْاِنْسَانَ (بے شک انسان) جنس اخلاق کی خلق پیدا کیا گیا ہے درآنحالیکہ وہ ھَلُوْعًا بڑی جزع فزع کرنے والا ہے۔

**حل لغات** ہالع کا مبالغہ ہے از ہلع، بمعنی سرعۃ الجزع تکلیف پہنچنے پر بڑی جزع فزع کرنا پھر اسے روک نہ سکے اور خیر و بھلائی کے حصول کے وقت بہت زیادہ روکنا کہا جاتا ہے۔ ناقۃ ھلواع تیز رفتار اونٹنی۔ ارباب علم حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ بہترین تفسیر وہ ہے جو خود قرآن نے بیان فرمائی وہ یہ ہے (۲۰)۔ اِذَا جَزُوْعًا کی ظرف ہے مَسَّهُ الشَّرُّ جب اسے پہنچے شر یعنی فقر و فاقہ یا مرض وغیرہ جَزُوْعًا اس کی قدر و منزلت کی بے خبری سے بہت زیادہ جزع فزع کرنے والا۔ جزع کی صبر کی نقیض ہے۔

**فائدہ** ابن عطا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ الھلوع وہ ہے جو موجود شے پر خوش ہوا اور نہ ہونے پر ناخوش۔

**حدیث شریف** سب سے بُری عادت جو انسان کو دی گئی ہے وہ بخل ہالع اور جبن (بزدلی) خالع الہالع بمعنی محزون اور غمگین کرنے والا۔ اور خالع جو دل کو نکالے۔

